وہ کچھ بولے بغیر غور سے میری طرف دیکھتی رہی پھر چند ثانیوں بعد دہانے سے ایک گہرا سانس خارج کرتے ہوئے بولی۔ "آج کے اجتماع میں کراچی کے چند معروف چہرے موجود نہیں تھے۔ زخشی اور جہانگیر وغیرہ؟"

"میں تو سب ہی سے کٹ کر رہ گیا تھا۔ ہوسکتا ہے، ان دنوں سے بھی اسے ٹو کی کچھ چل گئی ہو۔" میں نے محتاط الفاظ میں کہا پھر اپنی رسٹ واچ پر نگاہ ڈالتے ہوئے بولا۔ "اب ڈھائی بج رہے ہیں اب مجھے چلنا چاہیے۔"

یہ کہتے ہوئے میں نے جگہ چھوڑ دی۔ میرے ساتھ ہی وہ بھی کھڑی ہوگئی۔ اس کے خوبصورت ہونٹوں پر سرد سی مسکراہٹ جمی ہوئی تھی۔ "فی الحال تمھیں یہیں قیام کرنا ہوگا۔" اس نے سپاٹ لہجے میں کہا۔

"میرا جانا ضروری ہے۔" میں نے سختی کے ساتھ کہا۔ "مجھے ان لوگوں سے ہتھیار واپس لینے ہیں جو جیوا ہاؤس پر مامور تھے۔ رات گزر گئی تو وہ مجھے مردہ تصور کرکے ہتھیار بھی بیچ کھائیں گے۔"

"تمھارا جانا ناممکنات میں سے ہے۔" اس نے [illegible] لہجے میں کہا۔ "مجھے پتا بتا دو۔ میرا کوئی آدمی جاکر ان سے نہ صرف تمھارے بلکہ ان کے بھی ہتھیار لے آئے گا۔"

"تو کیا میں ابھی بھی تمھارا قیدی ہوں؟" میں نے بھڑک کر سوال کیا۔

"ظاہر ہے! خود ہی غور کرو، جیوا ہاؤس سے یہاں تک میرے پستول کا میگزین غائب ہونے کے علاوہ اور کیا تبدیلی آئی ہے کہ تم خوش فہمی میں مبتلا ہونے لگو۔" وہ چبھتے ہوئے لہجے میں بولی۔

"اور یہ تمام گفتگو، تنظیم میں واپسی؟" میں نے حیرت سے سوال کیا۔

"تمھارا حافظہ بھی کمزور ہو گیا ہے۔" اس کے تیور رفتہ رفتہ بگڑتے جا رہے تھے۔ "میں نے پہلے ہی تمھیں آگاہ کر دیا تھا کہ تنظیم میں کسی کی کوئی حیثیت نہیں۔ دیکھا یہ جاتا ہے کہ کون کس کو جواب دہ ہے۔ تم سے میں نے بات کی ہے لیکن میرے اوپر بھی کوئی موجود ہے پھر یہ بھی دیکھنا ہوگا کہ اب تک تم جو کچھ کہتے رہے ہو، اس میں سچ کتنا ہے اور جھوٹ کتنا ہے۔"

میرے اعصاب تن گئے۔ وہ آہستہ آہستہ کھلتی جا رہی تھی اور مجھے اس سے ایک بار پھر تصادم ہوتا نظر آ رہا تھا۔

"تمھاری سچائی کے امتحان کا آغاز تمھاری رہائش گاہ سے ہوگا۔" وہ نپے تلے الفاظ میں کہہ رہی تھی۔ "تم یہاں رہو گے اور میرے آدمی تمھاری قیام گاہ کا جائزہ لیں گے کہ اگر تم تنظیم کے قابلوں سے ملیں گے اس کے بعد اندازہ ہو سکے گا کہ تم تنظیم کے ساتھ کتنے مخلص ہو؟"

"یہ سراسر توہین ہے۔ ایسی ذلت آمیز شرائط پر میں ہرگز تعاون نہیں کروں گا۔" میں نے بھڑک اٹھنے کی اداکاری کرتے ہوئے کہا۔

"تمھیں مجبور نہیں کیا جا سکتا۔" وہ طنزیہ لہجے میں بولی۔ "تعاون نہیں کرو گے تو موت کو گلے لگانا ہوگا۔ یہاں کا قوی ہیکل گن مین۔۔۔ اپنے شکار کو بازوؤں میں دبوچ کر پسلیاں توڑ دینے میں خاص مہارت رکھتا ہے۔ اس کے بازوؤں میں کسی سانپ سے زیادہ طاقت پوشیدہ ہے۔"

"تجربہ بول رہا ہے۔" میں نے تحقیر آمیز لہجے میں کہا۔

میرا وار کارگر رہا اور اس نے جھلا کر ہاتھ میں تھاما ہوا پستول مجھ پر پھینک مارا۔ میں نے اپنا چہرہ بچاتے ہوئے پھرتی کے ساتھ پستول لپک لیا اور اس سے قبل کہ وہ میری مکاری کا اندازہ لگا کر میری طرف جھپٹتی، میں پستول میں میگزین فٹ کر چکا تھا، جو شروع سے میری ہی تحویل میں موجود تھا۔ پستول لوڈ کرتے ہی میں نے ویرا کو نشانے پر لے لیا۔

"جہاں ہو وہیں کھڑی رہو اور دونوں ہاتھ سر سے اوپر اٹھا لو۔" اس بار میرے لہجے میں تحکم سمٹ آیا تھا۔

اس نے نہ ہاتھ بلند کیے نہ اس کے بشرے پر تردد کے آثار نمودار ہوئے [illegible] مجھے نظر [illegible] البرٹ کہہ کر کسی کو پکارا تھا۔ میں نے پھرتی کے ساتھ اپنا رخ قدرے تبدیل کر لیا تاکہ ویرا کے ساتھ ہی کمرے کے کھلے ہوئے دروازے پر بھی نگاہ رکھ سکوں۔

ویرا نے دوبارہ البرٹ کو پکارا اور کھلے ہوئے دروازے میں سے ایک ادھیڑ عمر سفید فام چیختا ہوا منہ کے بل فرش پر آ گرا۔ اسی کے ساتھ راہداری میں سے سلطان شاہ کی زہریلی آواز ابھری۔ "کتیا بلا رہی ہے تو اندر جاتا نہیں ہے مردود کہیں کا۔"

پھر سلطان شاہ دروازے میں کھڑا نظر آیا۔ شاید وہ کافی دیر سے اندر موجود تھا اور باہر دیوار کی اوٹ میں چھپے ہوئے سفید فام کی نگرانی کر رہا تھا۔ پھر ضرورت پیش آنے پر اس کی کمر پر لات رسید کرکے اسے کمرے میں پھینک دیا۔

ویرا کے ہاتھوں غیر مسلح ہونے کے بعد سے میں سلطان شاہ کو مسلسل بھولا ہوا تھا حالانکہ وہ اس کھیل میں بہت اہم کردار ادا کرتا رہا تھا۔ وہ ابتدا ہی سے ویرا کی نگرانی پر مامور تھا اور اسی کے کامیاب تعاقب کی بنا پر مجھے علم ہو سکا کہ اس رات جیوا ہاؤس میں ہونے والے اجتماع میں وہ خود بھی شرکت کر رہی تھی۔ ویرا کی سیاہ مرسڈیز شروع سے سلطان شاہ کی نظروں میں رہی تھی اور میرا خیال تھا کہ پولیس کی آمد کے آثار پیدا ہوتے ہی اس نے اپنا مورچہ چھوڑ کر دوبارہ مرسڈیز کی نگرانی شروع کر دی ہوگی۔ اس طرح وہ پورے حالات سے باخبر رہتے ہوئے اس عمارت میں گھسنے میں کامیاب ہو گیا تھا۔ یہ اس کی مہارت تھی کہ ویرا کو کسی بھی مرحلے پر نگرانی کا شبہ تک نہ ہو سکا تھا۔

سلطان شاہ اس وقت نہتا نہیں تھا لیکن میں اس کی مداخلت سے پوری طرح محفوظ بھی نہ ہونے پایا تھا کہ سلطان شاہ کے پیچھے سیاہ رنگ کا ایک کوندا سا لپکا اور وہ بھی غراتا ہوا منہ کے بل اندر اس ادھیڑ عمر پر آ گرا جو مغلظات بکتا ہوا فرش سے اٹھنے کی کوشش کر رہا تھا۔ خود کو سنبھالنے کی ناکام کوشش میں سلطان شاہ اپنے اسلحہ سے بھی ہاتھ دھو بیٹھا تھا۔

کسی اسٹیج پر ہونے والے میجک شو کی طرح کھلے ہوئے دروازے میں اب سیاہ فام گن مین کھڑا مجھے کینہ توز نگاہوں سے گھور رہا تھا۔

ادھر سلطان شاہ نے ڈھیر ہوتے ہوئے بھی کام دکھا ڈالا تھا اور ادھیڑ عمر سفید فام کی گردن دبوچ کر اپنے گرتے ہوئے وجود کی پوری جھونک کے ساتھ اس کا سر فرش پر دے مارا تھا۔ سفید فام کسی ذبح کیے ہوئے سانڈ کی طرح ڈکرا رہا تھا۔ ویرا نے اس پر کوئی توجہ نہ دی۔ وہ تو گن مین کو دیکھ رہی تھی، جو اپنے باس کی مٹی پلید ہوتے دیکھ کر کسی دیوہیکل عقاب کی طرح سلطان شاہ پر جھپٹا تھا۔

گن مین نہ صرف مسلح تھا بلکہ پوری بھیڑ کو تنہا سنبھال لینے کی قوت رکھتا تھا۔ لہٰذا میں نے اسے للکار کر روکنے کی کوشش میں وقت برباد کیے بغیر ہاتھ سیدھا کرکے اس کے بائیں پہلو پر گولی چلا دی۔

"ایڈی! بچ جلدی سے۔" ویرا نے بے تابانہ انداز میں چیخ کر اسے ہوشیار کرنے کی کوشش کی تھی لیکن گولی اس کی زبان سے کہیں زیادہ برق رفتار تھی۔ ایڈی کے بائیں پہلو سے خون کی دھار بہہ نکلی۔

اس نے سر گھما کر میری طرف دیکھا تو اس کا چہرہ اذیت اور غصے سے بگڑ کر انتہا ڈراؤنا ہو چکا تھا۔

"اسے مسل دوں بے بی؟" اس نے مجھ پر سے نگاہیں ہٹائے بغیر ویرا سے اجازت طلب کی اور میرے بدن میں سنسنی کی لہریں سرایت کر گئیں کیونکہ اس کی مضبوط آواز سے پتا چل رہا تھا کہ زخم زیادہ مہلک نہیں تھا۔ وہ وحشی دیو زخمی ضرور ہو گیا تھا لیکن میری چلائی ہوئی گولی اس کے دل میں پیوست نہیں ہو سکی تھی اور وہ محض دو لمبے لمبے ڈگ بھر کر مجھے بے بس کر سکتا تھا۔

اپنی بے بی کی ہذیانی حوصلہ افزائی سننے کے لیے وہ بس لحظہ بھر کے لیے جھجکا تھا کہ میں نے اس پر دوسرا فائر کر دیا۔ گولی پیشانی میں اترتی چلی گئی۔ بگڑا ہوا خوفناک چہرہ لمحے بھر بعد بہہ نکلنے والے گاڑھے خون میں نہا کر دہشتناک ہو گیا اور وہ کسی اندھے کی طرح اپنے دونوں ہاتھ فضا میں لہراتے ہوئے وہیں ڈھیر ہو گیا۔

"بے۔۔۔ بی!" گرتے ہوئے اس کے منہ سے درد میں ڈوبی ہوئی طویل کراہ برآمد ہوئی تھی اور اس آواز میں رچی ہوئی موت کی بے رونقی محسوس کرتے ہی ویرا کسی چھوٹے سے بچے کی طرح بلکتی ہوئی اس کے خون میں نہاتے ہوئے سینے سے لپٹ گئی۔

اسے دیکھ کر میں بس پُرتفکر انداز میں سر ہلا تا رہ گیا۔ ویرا کے اضطراری رویے نے جہاں کئی گتھیاں سلجھا دی تھیں، وہاں اس سوال کا جواب بھی فراہم کر دیا تھا کہ میرے تبصرے پر اسے یک بیک اشتعال کیوں آ گیا تھا۔

سلطان شاہ اپنے قدموں پر کھڑا حیرت کے ساتھ وہ منظر دیکھ رہا تھا۔ اس سے نظریں چار ہوتے ہی میں نے اسے آنکھ سے اشارہ کیا تو وہ سر جھٹک کر یوں چونکا تھا جیسے اس وقت تک سوتا ہی رہا ہو۔ پھر اس نے نہایت سرعت کے ساتھ اپنے پستول اور ایڈی کی رائفل پر قبضہ کیا تھا اور دوبارہ دروازے پر جم گیا تھا۔ اس کی چال میں نمودار ہونے والی ہلکی سی لنگڑاہٹ سے ظاہر ہو رہا تھا کہ ایڈی کی لات شاید وہ زندگی بھر فراموش نہ کر سکے گا۔

بوڑھا پیٹ اور چہرے کے بل بدستور فرش پر پڑا ہولے ہولے کراہ رہا تھا۔ ویرا کی زبانی مرتے ہوئے گن مین کا نام معلوم ہونے کے بعد یہ طے ہو گیا تھا کہ سالخوردہ سفید فام کا نام البرٹ تھا۔

"بوڑھا بہت بے غیرت معلوم ہوتا ہے۔" میں نے ٹھنڈے خون میں گرمی پیدا کرنے کی نیت سے بظاہر ویرا سے مخاطب ہو کر انگریزی میں کہا لیکن وہ تو گرد و پیش سے بے نیاز ایڈی کے سکرات کے عالم میں لرزتے ہوئے بدن سے لپٹی ہوئی تھی۔ مجھے اندیشہ تھا کہ کہیں آخری سانسوں پر ایڈی کے ہاتھوں کی گرفت واقعی ویرا کی پسلیاں نہ توڑ ڈالے۔

"تم اس کے کالے ملازم سے لپٹی ہوئی رو رہی ہو اور بوڑھا فرش پر لیٹا آرام کر رہا ہے۔" میں نے اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہا۔ "اس سے تو کہیں بہتر تھا کہ کالے کی جگہ اسے مار دیا جاتا۔"

"شٹ اپ یو ایڈیٹ۔۔۔!" بوڑھا اسی طرح پڑے پڑے

حلق کے بل چیختا اور سانس لیے بغیر نادر الوجود گالیاں ایجاد کرتا چلا گیا۔ جب اس کی زبان دانی جواب دے گئی تو اسے دوسرا تکلیف دہ موضوع یاد آ گیا۔ ”میں ہلنے میں بھی تکلیف محسوس کر رہا ہوں۔ شاید میری کولہے کی ہڈی ہل گئی ہے۔“

”عجیب اُلّو ہو۔“ میں نے اس کا مضحکہ اڑایا اور تاؤ دلانے والے لہجے میں کہا۔ ”یہاں پنجابی فلموں میں تو اس ہڈی کو جان بوجھ کر بہت زیادہ ہلایا جاتا ہے کسی پروڈیوسر سے رجوع کرو گے تو اس عمر میں بھی ہیرو کا چانس دے دے گا۔ تم شکایت کر رہے ہو۔“

”مجھے سیدھا کرو سؤر کے بچو!“ وہ اپنا سر فرش کے ساتھ ٹکراتے ہوئے بے بسی کے ساتھ چیخا۔ ”میں دیکھنا چاہتا ہوں کہ یہاں کیا ہو رہا ہے۔“

”اسے سیدھا کردو سلطان شاہ!“ میں نے کہا۔ ”تاکہ یہ اپنی بے بی کی بے چارگی کا منظر اپنی نگاہوں سے دیکھ سکے۔“

”تم درندے ہو۔“ سسکیوں کے درمیان ویرا کی آواز گونجی۔ اس بار وہ اردو ہی میں بولی تھی۔ ”ایک نہتے سؤر کو مار کر بغلیں بجا رہے ہو۔“

”البرٹ کے کولہے کی ہڈی ہل رہی ہے، ہم بغلیں بجا رہے ہیں، تم تعاون کرو تو یہ مشغلہ ترک کیا جا سکتا ہے۔“

سلطان شاہ شوگر کوئین کی زبان سے اردو سن کر بھونچکا رہ گیا تھا۔ اس کا ردِعمل کچھ ایسا ہی تھا جیسے اس نے کسی بھینس کو بولتے سن لیا ہو لیکن میرے اشارے پر وہ وقت ضائع کیے بغیر اوندھے پڑے ہوئے البرٹ کی طرف متوجہ ہو گیا۔ البرٹ کے عشق کے بارے میں ویرا مجھے خود آگاہ کر چکی تھی لہٰذا میری کوشش تھی کہ البرٹ، ویرا کو ایڈی کی لاش سے لپٹ کر روتے ہوئے بچشم خود دیکھ لے تاکہ اس کے وجود میں بھڑک اٹھنے والے رقیبانہ جذبات کو میں اپنے رخ پر ڈھال سکوں۔

لیکن وہ تدبیر الٹی ہو گئی۔ سلطان شاہ جیسے ہی البرٹ پر جھکا، ویرا نے دروازہ خالی پا کر ایڈی کی لاش پر سے جست لگائی اور میرے نشانہ لینے سے پہلے چشم زدن میں کھلے ہوئے دروازے سے باہر نکل گئی۔

ہم دونوں ہی دیوانہ وار اس کے پیچھے لپکے تھے لیکن راہداری دور تک سنسان پڑی ہوئی تھی۔ ابھی ہم نکاسی کی راہ کی تلاش میں اندر ہی چکرا رہے تھے کہ باہر کسی کار کا انجن بیدار ہوا اور ٹائروں کے خفیف سے شور کے ساتھ اس کی آواز دور ہوتی چلی گئی۔

”نکل گئی۔“ میں نے متاسفانہ لہجے میں کہا۔ ”سارا قصور میرا ہے۔ میں اندازہ کر ہی نہ سکا کہ وہ موقع کے انتظار میں مکاری کر رہی تھی۔ اس غلطی پر شاید میں کبھی خود کو معاف نہ کر سکوں۔“

”وہ تو نکل ہی گئی۔ اب بوڑھے کی خبر لو۔ کہیں وہ بھی مکاری نہ کر رہا ہو۔ مجھے تو یہ سب ہی شعبدے بازوں کی نسل سے معلوم ہوتے ہیں۔“ سلطان شاہ نے چونک کر کہا۔

”تم یہیں احاطے میں ٹھہرو۔ ہو سکتا ہے کہ وہ پھر پلٹ پڑے، میں اندر سنبھالتا ہوں۔“

میں اندر مزید کسی متنفس کی موجودگی کے امکانات کا جائزہ لیتا ہوا اس کمرے میں پہنچا تو کھوپڑی چکرا کر رہ گئی۔ ہلنے جلنے تک سے معذوری ظاہر کرنے والا ادھیڑ عمر البرٹ کمرے سے غائب تھا اور اب وہاں بس ایڈی کی بگڑی ہوئی خون آلود لاش پڑی رہ گئی تھی۔ مجھ پر یک بیک جھلاہٹ طاری ہونے لگی۔

ویرا دیکھتے ہی دیکھتے کسی چکنی مچھلی کی طرح ہاتھوں سے گویا پھسل کر نکل گئی تھی، چند منٹ کی غیر حاضری سے فائدہ اٹھا کر معذور البرٹ کی ساری قوتیں بحال ہو گئی تھیں۔ میں نے سوچا کہ اب بس ایڈی کی لاش کا ہی فرار ہونا باقی رہ گیا تھا۔ اچانک طاری ہونے والی جھلاہٹ کا دورہ اس قدر شدید تھا کہ میں واقعی ایڈی کی نبضیں ٹٹولنے بیٹھ گیا۔

ابھی میں پوری طرح اپنا اطمینان بھی نہ کر پایا تھا کہ کمرے کا دروازہ پُرشور آواز کے ساتھ بند ہو گیا اور اسی کے ساتھ راہداری میں بوڑھے البرٹ کا شیطانی قہقہہ گونجنے لگا۔ ”اب دیکھوں گا کہ ابھی کون کون سی ہڈیاں ہلا کر فلموں میں کام حاصل کرتے ہو۔“ اس کی قلقاریاں مارتی ہوئی زہریلی آواز نے مجھے آپے سے باہر کر دیا۔ اور میں بڑھ کر دروازے پر زور آزمائی کرنے لگا۔

”بے بی احمق نہیں تھی جو تمہیں پوری عمارت سے گزار کر اس کمرے میں لائی تھی۔“ باہر دور جاتے ہوئے قدموں کی چاپ کے ساتھ البرٹ کی مضحکہ اڑاتی ہوئی آواز سنائی دی۔ ”اس کمرے کا دروازہ باہر ہی سے کھولا جا سکتا ہے، اندر سے نہیں.... اب ایڈی کے ساتھ تمہاری رات خاصی حسین گزرے گی۔“

”دروازہ کھولو۔“ میں دروازے پر مکے برساتے ہوئے چیخا۔

”رات نہیں، اب دن طلوع ہونے والا ہے۔ سیدھی طرح راہِ راست پر نہ آیا تو میرا باہر والا ساتھی تیرا حلیہ بگاڑ دے گا۔“

”فکر نہ کرو۔ تھوڑی دیر میں اسے بھی یہیں پہنچا دوں گا۔“ اس کی آواز نسبتاً دور سے آئی تھی پھر سناٹا چھا گیا۔ راہداریوں میں پڑے ہوئے قالینوں پر قدموں کی ہلکی سی دھمک بھی باقی نہیں رہی تھی۔

زک پہ زک ہوتی چلی جا رہی تھی اور یہ قید تو سونے پر سہاگے کے مترادف تھی۔ ایک بوڑھے اور از کار رفتہ حریف نے نہایت مکاری کے ساتھ مجھے اپنے جال میں پھانس لیا تھا اور میرے لیے قسمت پر شاکر ہونے کے سوا کوئی چارہ نہیں رہا تھا۔



مقدر اور سلطان شاہ کی کالی زبان کو دل ہی دل میں کوستے ہوئے میں سگریٹ سلگانے لگا لیکن میری کوشش کے باوجود ہوا کے جھونکے سے دیا سلائی بجھ گئی۔ غیر ارادی طور پر میری نظریں ہوا کے رخ پر اٹھ گئیں اور میں نے سگریٹ سلگانے کا ارادہ ترک کر دیا۔ صورت حال ضرور بگڑ گئی تھی لیکن اتنی بھی نہیں بگڑی تھی کہ میں بالکل مایوس ہو جاتا۔ تازہ ہوا کا جھونکا میرے لیے امید کا پیام کے ساتھ آیا تھا۔

کمرے کی عقبی دیوار میں کھلی ہوئی کھڑکی پر کوئی گرل وغیرہ نہیں تھی جس کا مطلب تھا کہ پورا پٹ کھسکا کر بآسانی دوسری طرف نکلنے کی راہ پیدا کی جا سکتی تھی۔ میں نے قریب پہنچ کر جائزہ لیا، تو پتا چلا کہ کمرے کی وہ کھڑکی ایک اندرونی راہداری میں کھل رہی تھی اور راہداری کی بیرونی سمت میں مضبوط آہنی جالیوں کے ساتھ فرش سے سات فٹ کی بلندی تک شفاف شیشوں والی فرنچ ونڈوز نصب تھیں۔ میں کھڑکی کا پٹ سرکا کر کمرے سے راہداری میں نکل گیا۔

چند منٹ تک بھٹکنے کے بعد میں نکاسی کا راستہ تلاش کرنے میں کامیاب ہو گیا۔ اس بار ویرا سے حاصل کیا ہوا بے آواز پستول میرے ہاتھ میں موجود تھا اور میں کوئی نئی زک اٹھانے کے لیے ہرگز تیار نہیں تھا۔

پنجوں کے بل راستہ طے کرتا میں برآمدے میں کھلنے والے آخری دروازے پر پہنچا تو میرا اوپر کا سانس اوپر اور نیچے کا نیچے رہ گیا کیونکہ البرٹ برآمدے میں موجود تھا اور اپنے دونوں ہاتھ پشت سے باندھے فرش پر پڑے ہوئے کسی انسانی جسم کو ٹھوکر سے ہلا جلا کر دیکھ رہا تھا۔ وہاں روشنی اتنی ضرور تھی کہ مجھے بے ہوش سلطان شاہ کو پہچاننے میں مطلق دشواری پیش نہیں آئی۔

سلطان شاہ البرٹ کے مقابلے میں واضح جسمانی برتری کا مالک تھا جبکہ وہ مسلح تھا اور البرٹ کی پشت پر بندھے ہوئے خالی ہاتھوں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ ابھی تک غیر مسلح تھا۔ میری عقل کام نہ کر سکی کہ اس نحیف و نزار بڈھے نے سلطان شاہ کو کیسے بے ہوش کیا ہو گا۔

آخری دروازے کی اوٹ میں رکا، میں ابھی اس غیر معمولی صورتِ حال کو ہضم کرنے کی کوشش کر ہی رہا تھا کہ البرٹ اپنی پشت سے ہاتھ کھول کر جھکا اور پھر حیرت ناک پھرتی کے ساتھ اس نے قوی الجثہ سلطان شاہ کے وزنی جسم کو اپنے کندھے پر لاد لیا۔ اس کو دروازے کی طرف پلٹتے دیکھ کر میں پھرتی سے اندر داخل ہو کر دیوار سے چپک گیا۔ مجھے پورا یقین تھا کہ وہ سفید خبیث اب لازماً اسی دروازے سے گزرے گا۔

سبز مرمر کے سنگریزوں سے بنے ہوئے برآمدے میں البرٹ کے وزنی قدموں کی پُرشور آواز سناٹے میں گونجتی رہی اور آخر کار وہ اندر داخل ہو ہی گیا۔ اس کی چال میں لنگڑاہٹ نمایاں تھی۔ شاید سلطان شاہ کی لات نے واقعی اس کی پشت پر شدید ضرب لگائی تھی۔ وہ سلطان شاہ کو لادے سکون اور اعتماد کے ساتھ آگے بڑھتا رہا اور میں چند قدم کے فاصلے سے اس کے پیچھے ہو لیا۔ اس بار البرٹ نے اس کمرے کا رخ نہیں کیا تھا جہاں اس کی دانست میں میں قید تھا بلکہ وہ راستے ہی میں ایک بند دروازے کے سامنے رکا اور ہینڈل گھماتا ہوا اندر داخل ہو گیا۔ اس بار میں نے اس کی تقلید کرنے میں پھرتی دکھائی تھی کہ کہیں وہ اندر سے دروازہ مقفل ہی نہ کر لے۔

اپنے عقب میں کسی کی موجودگی کا احساس ہوتے ہی وہ وزن سمیت تیزی سے پلٹا تھا پھر مجھے دیکھتے ہی اس کے چہرے پر خوف کے بجائے غصے کے آثار امڈ آئے۔ ”یہ کیا حرکت ہے؟ میں ابھی تک تم دونوں کی بدمعاشیوں کا سبب نہیں جان سکا۔“ وہ نتھنے پھلا کر غصیلی آواز میں بولا۔

”ہم دونوں بے بی کے عاشق ہیں لیکن اس نے شرط عائد کر دی تھی کہ جب تک تمہیں اور ایڈی کو نہ مارا جائے وہ ہماری امیدواری پر غور نہیں کر سکتی۔ ایڈی مر گیا اور اب تمہاری باری ہے۔“ میں نے کہا۔

اس نے جھلاہٹ کا مظاہرہ کرتے ہوئے سلطان شاہ کو بے رحمی کے ساتھ اپنے کندھے سے پھینک دیا۔ میں سلطان شاہ کو تو نہ سنبھال سکا لیکن میں نے بڑھ کر پوری قوت سے اس کے بائیں گال پر تھپڑ جما دیا۔ کمرا چٹاخ کی آواز سے گونج اٹھا۔ البرٹ بے اختیار لڑکھڑا گیا۔

”مسخرے پن کا اظہار جاری رکھا تو اسی طرح پورا چہرہ ادھیڑ ڈالوں گا۔“ میں نے سفاکانہ لہجے میں کہا۔ ”ویرا نے ہمارے ساتھ بدترین کمینگی کا مظاہرہ کیا ہے لیکن میں تنظیم کے مفاد کی خاطر پھر بھی تحمل سے کام لے رہا ہوں۔“

”تم اُلّو کے پٹھے ہو۔“ وہ اپنا گال سہلاتے ہوئے غصیلی آواز میں بولا۔ ”تمہارے بارے میں مجھے اس سے زیادہ ایک لفظ بھی معلوم نہیں جو لات پڑنے سے قبل میں نے راہداری میں چھپ کر سنا تھا۔“

اس بار میں گہری نظروں سے اس کا جائزہ لے رہا تھا۔ میں نے محسوس کیا کہ وہ اداکاری نہیں کر رہا تھا بلکہ واقعی مغلوب الغضب طبیعت کا مالک تھا اور صورتِ حال کا ادراک کیے بغیر گرمی کھا جانے کا عادی تھا۔

”ویرا اب کہاں مل سکے گی؟“ میں نے سوال کیا۔

”مجھے نہیں معلوم۔ شہر میں اس کے بہتیرے ٹھکانے ہیں۔“

وہ اُکھڑے ہوئے لہجے میں بولا۔ "یہ بات میری سمجھ میں نہیں آتی کہ جب وہ تم پر اعتماد کرنے پر آمادہ نہیں ہے تو تم کیوں وفاداری جتانے پر تلے ہوئے ہو؟"

"شاید تمھیں علم نہیں کہ تنظیم سے کٹنے کی کوشش خودکشی کے مترادف ہوتی ہے اور ہم ابھی زندہ رہنا چاہتے ہیں خواہ اس کے لیے ہمیں تنظیم میں چھوٹی موٹی مخاصمتیں ہی کیوں نہ مول لینا پڑیں۔"

"چھوٹی موٹی مخاصمتیں!" وہ استہزائیہ انداز میں ہنسا۔ "تم ویرا کی تحقیر کر رہے ہو۔ کبھی کبھی تو وہ اپنے وجود سے بھی بڑی نظر آنے لگتی ہے۔ اس کی ناراضگی مول لے کر تنظیم میں کبھی پنپ نہیں سکو گے۔"

"اس کے باوجود تم اس کے عاشق ہو۔ بڑا دل گردہ ہے تمھارا۔"

وہ جھینپے ہوئے انداز میں ہنسنے لگا جیسے سرِعام چوری کرتے پکڑا گیا ہو۔ "بڑی بے شرم ہے خود ہی تشہیر کرتی پھر رہی ہے۔ میں تو بس اسے چڑانے کے لیے مذاق کرتا رہتا ہوں۔ اصل دم تو وہ ایڈی کا بھرتی تھی۔ مجھے خوشی ہے کہ وہ کالا مردود مارا گیا۔ میری موجودگی میں اسے یہ بھی کہہ کر میری آنکھوں میں دھول جھونکنے کی کوشش کرتا تھا۔"

"اگر وہ خود ہی فیصلوں پر قادر ہے تو میں ایک بار اُسے بھی اپنی نیک نیتی کا یقین دلا کر رہوں گا۔ اس نے پھر بھی رائے تبدیل نہ کی تو پھر ہمیں جنوبی امریکا یا آسٹریلیا کے کسی علاقے میں گمنامی کی زندگی اختیار کرنا ہوگی۔"

"یقین کیسے دلا سکو گے؟ وہ تو تمھاری بات ہی سننے پر آمادہ نہیں ہے۔"

"ہم تمھیں باندھ کر یہاں ڈال جائیں گے لیکن اس اہم یونٹ کا بال بھی بیکا نہ ہو سکے گا۔ وہ خود بتا گئی ہے کہ سمندری مواصلات میں اس یونٹ کی کیا اہمیت ہے۔ ہمارے جانے کے بعد بھی تم بے خوف و خطر اسے استعمال کر سکو گے۔"

"اور اگر اس نے کئی روز تک اِدھر کا رُخ نہ کیا تو میرا کیا ہوگا؟"

"یہ سوچنا تمھارا کام ہے۔ یونٹ کے سربراہ ہو تو کارآمد بھیجا بھی رکھتے ہوگے۔ مجھے یہ بتاؤ کہ میرا ساتھی اتنی آسانی کے ساتھ تمھارے ہاتھوں کیسے زیر ہو گیا؟"

"اس کی بدقسمتی یا میری خوش قسمتی تھی کہ وہ اندر سے بے پروا دروازے کی طرف پشت کیے چبوترے پر بیٹھا ہوا تھا اور اس کی تمام توجہ احاطے پر مرکوز تھی۔ ایسے میں کنپٹی پر صحیح ضرب لگ جائے تو ہاتھی بھی ڈھیر ہو سکتا ہے۔"

"یعنی بے ہوشی طویل نہیں ہے!" میں نے پُرتشویش نظروں سے سلطان شاہ کا جائزہ لیتے ہوئے کہا۔

میں نے اندازہ لگایا کہ البرٹ فطرتاً جرائم پیشہ آدمی نہیں تھا بس بحری مواصلات میں اپنی مہارت کی بنا پر ان لوگوں کے ہتھے چڑھ گیا تھا اور خطیر معاوضے کے لالچ میں اُن کے لیے کام کیے جا رہا تھا۔ رہی تھوڑی بہت مار دھاڑ اور مردانگی تو وہ کھلے سمندروں میں زندگی گزارنے والوں کا طرۂ امتیاز ہوتی ہے کیونکہ وہ اپنی زندگی کے بیشتر سبق سمندر سے لیتے ہیں جہاں چڑھتی ہوئی موج کے سامنے کوئی رکاوٹ نہیں ٹھہر سکتی لیکن کمزور لہریں ابھرنے سے پہلے ہی اونچی لہروں میں پامال ہو جاتی ہیں۔

نائیلون کی مضبوط ڈوری سے اس کے ہاتھ پیر باندھتے ہوئے میرا دھیان اس کی پیشانی کی خون آلود سوجن کی طرف گیا اور مجھے افسوس ہونے لگا کہ سلطان شاہ نے اسے کیوں اس غیر ضروری تشدد کا نشانہ بنایا تھا۔

اُسے بے دست و پا کر دینے کے بعد میں سلطان شاہ کو ہوش میں لانے کے جتن کرنے لگا۔ اس دوران میں البرٹ کی زبان قینچی کی طرح مسلسل چلتی رہی پھر پانی کے چھینٹوں نے سلطان شاہ کے حواس بحال کیے تو وہ البرٹ کی آواز سنتے ہی اس کی طرف غضبناک ہو کر پلٹا تھا لیکن میں نے فوراً ہی اسے رام کر لیا۔

"شاید یہ انگریزی نہیں سمجھتا۔" البرٹ نے قالین پر پڑے پڑے ہانک لگائی۔ "اسے بتا دو کہ میں نے لات کا حساب بے باق کر دیا ہے۔ اب ہمارے دلوں میں کینہ نہیں ہونا چاہیے۔"

"یہ بوڑھا گِدھ کیا بک رہا ہے؟" سلطان شاہ نے غراتے ہوئے سوال کیا۔

"اسے بکنے دو۔ ہمیں ویرا کے لوٹنے سے پہلے یہاں کئی کام نمٹانے ہیں۔" میں نے اس کے شانے پر نرمی سے ہاتھ رکھ کر کہا اور پھر ہم دونوں نے کمرے سے باہر نکلتے ہوئے دروازہ مقفل کر دیا۔

اوپر جانے والے زینوں کے آغاز ہی میں ایک مقفل دروازے کا سامنا کرنا پڑا جسے پستول کی موجودگی میں توڑنا دشوار ثابت نہ ہوا اور ہم کشادہ زینے طے کرتے ہوئے اوپر کھلی چھت پر پہنچ گئے۔

اس عمارت سے باہر رہتے ہوئے یہ اندازہ کرنا بھی دشوار تھا کہ چھت پر ایسا عظیم الشان کبوتر خانہ موجود ہوگا۔ چھت کے تقریباً وسط میں لوہے اور کنکریٹ کے ستونوں پر ڈھلی ہوئی چھت کے نیچے بہت قرینے سے متعدد منزلہ چوبی کابک بنے ہوئے تھے۔ جن میں بند بعض کبوتروں نے آہٹ پا کر بولنا شروع کر دیا تھا۔ میں نے کابکوں کی چھت سے نکل کر اوپر نگاہ ڈالی تو تین بہت نفیس اور بلند و بالا چھتریاں نظر آئیں جیسی عموماً کبوتر باز کبوتروں کے آرام کے لیے بناتے ہیں۔ ان تینوں چھتریوں کی ساخت اور بندش ایک دوسرے سے مختلف تھی۔ چھتریوں کو فضا میں قائم رکھنے کے لیے شاید نائیلون چڑھے ہوئے فولادی تار استعمال کیے گئے تھے۔

اگر ایک عام آدمی کی نگاہ سے ان چیزوں کا جائزہ لیا جاتا تو یہی محسوس ہوتا کہ اہلِ خانہ کے دل میں کبوتروں کے لیے محبت کا ایک بے پایاں سمندر ٹھاٹھیں مار رہا ہے اور اس نے اپنے پالتو پرندوں کی آسائش کے لیے اپنی چھت پر بہترین اور بیش قیمت آسائش فراہم کی ہوئی تھی لیکن ویرا اور ایڈی کی گفتگو سے اس کبوتر خانے کا وجود ہی فراڈ نظر آنے لگا تھا۔ لہٰذا میں نے جب غور سے جائزہ لیا تو پتا چلا کہ چھتریوں کو روکے رکھنے والے فولادی تار ہر طرح سے اصلاتی کاموں کے لیے موزوں تھے۔ ہو سکتا ہے کہ نائیلون کے خول میں فولاد کی جگہ تانبے کا تار ہی رہا ہو جو تناؤ کے باعث فولادی نظر آ رہا تھا۔ قابلِ غور بات یہ تھی کہ ہر تار بندش کے بعد کنکریٹ میں دفن ہو گیا تھا۔ شاید اس طرح مناسب تاروں کو پوشیدہ طور پر ریڈیو روم کی طرز کے کسی کمرے میں یکجا کیا گیا تھا جہاں سے خفیہ پیغامات کی وصولیابی اور ترسیل کا نظام کنٹرول ہوتا تھا۔

چھت پر واقع کبوتر خانے پر سایہ فگن کنکریٹ کی چھت میں جابجا روشنیاں نصب تھیں۔ شاید وہیں کہیں سوئچ بورڈ بھی رہا ہوگا لیکن میں نے اپنی تلاشی کی اس مہم میں روشنی سے کام لینا مناسب نہ سمجھا جو دور ہی سے دیکھی جا سکتی تھی۔ میرے کام کے لیے تاروں بھرے شفاف آسمان سے پھوٹنے والا مدھم سا نورانی انعکاس ہی بہت زیادہ معاون ثابت ہو رہا تھا۔

پھر میں کابکوں کے درمیان سے گزر کر دوسری طرف نکلا۔ تو دیوار کے پار تا حدِ نظر پھیلی ہوئی سمندر کی سیاہ سطح ہلکورے لیتی نظر آ رہی تھی۔ اس پس منظر میں وہ کمرا میری خصوصی توجہ کا مرکز بن گیا جو کابکوں سے الگ تھلگ دیوار کے ساتھ بنا ہوا تھا۔ اس چھت سے سطحِ سمندر کے نظارے کے لیے وہ کمرا اہمیت رکھتا تھا۔ کمرے کے دو دروازوں میں سے میں نے پہلے سامنے پڑنے والے مقفل دروازے پر طبع آزمائی کا فیصلہ کیا لیکن ایک تار کی مدد سے تالا کھولتے ہی مجھے مایوسی کا سامنا کرنا پڑا۔ دروازے کے سامنے ہی کاٹھ کباڑ کا انبار جمع تھا۔ میں نے دو تین دیاسلائیاں جلا کر اندر کا جائزہ لیا تو دروازے سے کئی فٹ پیچھے تک دیکھنا ناممکن تھا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے کبوتر خانے کی تعمیر سے بچ رہنے والا سارا فاضل اور ناکارہ سامان اسی ایک کمرے میں ڈال دیا گیا تھا جو بادی النظر میں اسی مقصد کے لیے بنایا ہوا اسٹور معلوم ہوتا تھا۔

میں نے مایوسانہ انداز میں دروازہ بند کر دیا اور سگریٹ سلگاتے ہوئے وہاں سے ہٹ آیا۔ میں ایک جگہ کھڑا پُرخیال انداز میں سمندر کا جائزہ لے رہا تھا کہ اچانک دوسرے دروازے والی دیوار کا خیال آیا جو کم از کم سولہ سترہ فٹ لمبی تھی جب کہ دیاسلائی جلا کر میں محض پانچ چھ فٹ تک کاٹھ کباڑ دیکھ سکا تھا جس کا مطلب تھا کہ کمرے کی مزید دس گیارہ فٹ گہرائی میری نگاہوں سے اوجھل رہی تھی۔ دیوار میں دوسرے دروازے کی پوزیشن ایسی تھی کہ اسے کھول کر باقی ماندہ حصے کا جائزہ لیا جا سکتا تھا۔

دوسرا دروازہ کھولتے ہی میرے اندیشوں کی تائید ہو گئی۔ اس طرف سے کمرا صاف اور قابلِ رسائی تھا۔ میں نے دیاسلائی کی روشنی میں دروازے کے قریب سوئچ بورڈ تلاش کر کے کمرا روشن کر دیا۔

وہاں کسی بحری جہاز کے ریڈیو روم میں استعمال ہونے والے آلات سے کہیں زیادہ حساس ریڈیائی ساز و سامان موجود تھا۔ اور اس کے ساتھ ایک مضبوط آہنی اسٹینڈ پر طاقتور دوربین بھی نصب تھی جس کا دہانہ سمندر والی دیوار میں لگے ہوئے ایک بڑے سے مستطیل شیشے کی طرف تھا۔ وہ دھندلایا ہوا شیشہ غالباً ایسی ساخت کا تھا کہ اس کے ذریعے باہر سے اندر دیکھنا ناممکن تھا جب کہ اندر سے باہر بہ آسانی دیکھا جا سکتا تھا۔

کاٹھ کباڑ والے حصے میں ناکارہ آہنی فریموں اور زنگ خوردہ چادروں کو اس مہارت سے جمایا گیا تھا کہ اُن کے ذریعے وہ کمرا عملاً دو حصوں میں تقسیم ہو کر رہ گیا تھا۔ اگر کباڑ خانے والا دروازہ کھولا جاتا تو وہ ناکارہ سامان کا اسٹور محسوس ہوتا جب کہ دوسرے دروازے سے صاف ستھرے ریڈیو روم میں رسائی ممکن تھی اور ایک حصے سے دوسرے حصے میں دیکھنا ممکن نہیں تھا۔ کسی اجنبی کے لیے پہلی نگاہ میں اس اندرونی تقسیم کا اندازہ لگانا ناممکن نہیں تو مشکل ضرور تھا۔

دوربین سے کام لینے کے لیے اس کے پیچھے تقریباً تین فٹ اونچی دو چوبی سیڑھیوں پر مشتمل ایک چوکی رکھی ہوئی تھی۔ میں اس پر چڑھ کر دوربین کی قوت کا اندازہ لگانے کی کوشش کر رہا تھا، کہ سلطان شاہ مجھے تلاش کرتا ہوا وہاں آ پہنچا۔

"دیکھو... یہاں تو کھیل ہی..... کچھ اور ہو رہا ہے۔"

اس کی ہیجان آمیز آواز سنائی دی۔ میں چونک کر اس کی طرف متوجہ ہوا تو اس کے ہاتھوں میں ایک کبوتر دبا ہوا تھا۔

"اسے کیوں پکڑ لائے ہو؟" میں نے ناگوار لہجے میں کہا۔ "ان کے آرام میں خلل انداز ہونے کو کس نے کہا تھا؟"

"میں نے کابک سے نہیں پکڑا۔" وہ مدافعانہ لہجے میں بولا۔ "ایک چھتری پر بیٹھا ہوا نظر آیا تھا۔ میں نے ہلکی سی سیٹی بجائی تو چھتری سے اُڑ کر میرے شانے پر آ بیٹھا۔ اگر مجھے اس کے پیر میں کچھ بندھا ہوا نظر نہ آتا تو میں ہرگز اسے نہ پکڑتا۔"

"بندھا ہوا!" میں حیرت اور بے یقینی سے دُہراتا ہوا چوکی پر سے نیچے اُتر آیا۔

پھر میں نے دیکھا کہ سلطان شاہ درست ہی کہہ رہا تھا۔ اس

کبوتر کے داہنے پنجے میں ایک مضبوط لیکن پتلا سا چرمی تسمہ بندھا ہوا تھا۔ خاص ساخت کے اس چرمی تسمے کو کبوتر کے پنجے سے الگ کرکے میں نے اس کی تہہ کھولی تو کاغذ کا ایک پرزہ ہاتھ میں آگیا۔ اس پر جو بھی پیغام تھا انگریزی حروفِ تہجی پر مشتمل کوڈ ورڈز میں ٹائپ کیا گیا تھا جو میرے پلے نہ پڑ سکا البتہ اس متن میں ایک جگہ شہداد پور کا نام استعمال کیا گیا تھا جس کے لیے شاید ان کے یہاں کوئی مخفف یا کوڈ ورڈ نہیں تھا۔

"کبوتروں کے ذریعے پیغام رسانی؟" سلطان شاہ نے متجسس انداز میں میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے سوال کیا۔

"عقل کام نہیں کرتی۔" میں نے تھکے ہوئے لہجے میں کہا۔ "ایک طرف یہ لوگ جدید ترین لاسلکی نظام سے کام لے رہے ہیں اور دوسری طرف قاصد کبوتروں کا صدیوں پرانا فرسودہ طریقہ بھی رائج ہے...!"

"تم بھول رہے ہو۔" وہ میری بات کاٹ کر دھیمے لہجے میں بولا۔ "ان کا ملک گیر مواصلاتی نظام ایم ٹی تھری ہنڈرڈ ٹرانسمیٹروں پر مشتمل تھا۔ پہلے اندرونِ سندھ واقع مٹھا خان کا اسٹیشن تباہ ہوا پھر حیدرآباد میں نصب یونٹ بھی ان لوگوں کو اپنے ہاتھوں برباد کرنا پڑا۔ اس طرح سندھ میں ان کا جدید مواصلاتی نظام بکھر کر رہ گیا۔ اگر میری یادداشت دھوکا نہیں دے رہی تو شہداد پور کا شمار بھی اندرونِ سندھ کے شہروں میں ہوتا ہے۔"

"تم درست کہہ رہے ہو۔" میں نے پُرتفکر انداز میں اپنے سر کو جنبش دیتے ہوئے کہا۔ "اس کا مطلب ہے کہ شہداد پور میں بھی ایسا کوئی مرکز ضرور ہوگا جسے پیغام بر کبوتر پہچانتے ہوں گے۔"

"ضرور ہوگا لیکن مجھے یہ بتاؤ کہ میں اس بے چارے کا کیا کروں؟"

"چھوڑ دو۔" میں نے کہا۔ "ہمارے جانے کے بعد البرٹ ہی اس کا بندوبست کرے گا۔ ہوسکتا ہے کہ منزلِ مقصود پر بحفاظت واپسی کی صورت میں بطورِ انعام اس کبوتر کو کوئی نشہ آور چیز دی جاتی ہو جو ہمیشہ اسے مخصوص ٹھکانے پر لوٹنے پر مجبور کرتی ہو۔"

"بہت سفاک اور خودغرض لوگ ہیں۔" اس نے کبوتر چھوڑ کر تلخ لہجے میں کہا۔ "انسان تو انسان، حیوان تک ان کی پھیلائی ہوئی منشیات کی زد میں آئے ہوئے ہیں۔"

"مجھے نظر آرہا ہے کہ اب مسئلہ صرف منشیات کا نہیں رہا ہے۔" میں نے اس کے ہمراہ کمرے سے باہر نکلتے ہوئے کہا۔ "یہ کوئی بہت ہی لمبا کھیل ہے۔ ایک تیر سے کئی شکار کیے جارہے ہیں۔ اپنی خوش قسمتی سمجھو کہ اب تک ان سے بچے رہے ہیں ورنہ یہ ہمیں کہیں بھی فریج کرا سکتے تھے۔"

"کیا وہ خفیہ پیغام اپنے ساتھ لے جاؤ گے؟" سیڑھیاں اترتے ہوئے اس نے سوال کیا۔ "اس طرح انھیں اپنی وفاداری کا یقین دلانے کی حکمتِ عملی کامیاب نہ ہوسکے گی۔"

"دیکھتے جاؤ۔" میں نے معنی خیز مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔ "یہ پیغام میں البرٹ کے حوالے کروں گا۔ یقیناً یہ کوئی اہم پیغام ہے اس کا ردِعمل دیکھنے کے قابل ہوگا۔"

ہم نیچے آئے تو البرٹ بدستور اسی طرح بے دست و پا پڑا ہوا تھا۔ بندشیں سخت تکلیف دہ ہیں جانے سے پہلے انھیں نرم کرتے جانا۔ خدا جانے کب تک کوئی اِدھر کا رُخ کرے۔ ہمیں دیکھتے ہی وہ کسمسا کر کراہا تھا۔

"ابھی ابھی اوپر ایک پیغام آیا ہے۔" میں نے اس کی التجا نظرانداز کرتے ہوئے چبھتے ہوئے الفاظ میں کہا اور اس کی آنکھیں مجسم سوال بن کر میرے چہرے پر مرکوز ہوگئیں۔ "کوئی خفیہ پیغام کبوتر لایا ہے۔" میں نے رقعہ فضا میں لہراتے ہوئے کہا۔

"اب تمھیں مجھے کھولنا ہی پڑے گا۔" وہ ایک گہرا سانس لے کر بولا۔ "تم نے اس پیغام پر ہاتھ ڈال کر اچھا نہیں کیا.... ذرا دکھاؤ تو کیا لکھا ہے؟"

میں نے وہ رقعہ اس کی نگاہوں کے سامنے کر دیا۔ اسے پڑھتے ہی البرٹ کا چہرہ دھواں ہوگیا اور جسم پر کپکپی سی چڑھ گئی۔ وہ خوفزدہ آواز میں بولا تھا۔ "اگر تم مجھے مردہ ہی دیکھنا چاہتے ہو تو اور بات ہے ورنہ مجھے آزاد کردو۔ یہ بہت منحوس پیغام ہے، اس پر مجھے فوری کارروائی کرنا ہوگی ورنہ وہ مجھے فنا کردیں گے۔"

"گلوخلاصی کی ایک ہی صورت ہے کہ تم ہمیں بھی اس پیغام کے متن سے آگاہ کرو۔" میں نے اس کی حالت سے لطف اندوز ہوتے ہوئے اٹل لہجے میں کہا۔

"تم کہہ چکے ہو کہ تم تنظیم کے وفادار ہو۔" اس نے جھجکتے ہوئے "یاد کرو کہ تم نے مجھے اس مؤقف سے ہٹانے کی کوشش کی تھی۔" میں نے طنزیہ لہجے میں کہا۔

"ضرور کی تھی... لیکن اب صورتِ حال مختلف ہو چکی ہے۔ اس پیغام کے بعد تنظیم کے بعض فوری مفادات مجھ سے وابستہ ہوکر رہ گئے ہیں۔ اگر تم نے ارادہ تبدیل کرلیا تو میں بے موت مارا جاؤں گا۔"

"پیغام کا متن جانے بغیر میں کوئی وعدہ نہیں کرسکتا۔" میں نے سپاٹ لہجے میں کہا۔

"شہداد پور میں غنی رام پکڑا گیا۔ آپریشن زیرو فور تا اطلاعِ ثانی رو بہ عمل رہے گا۔" اس نے ہچکچاہٹ کے بعد مشینی انداز میں کہا۔

"یہ غنی رام کون ہے؟" سلطان شاہ نے باقاعدہ میری شعبہ اپنے ہاتھ میں لیتے ہوئے ڈپٹ کر سوال کیا۔

"میں اطلاعات وصول کرکے آگے بڑھانے کے علاوہ کچھ نہیں جانتا۔" وہ اُردو سے نابلد تھا لیکن سلطان کی زبان سے غنی رام کے الفاظ سن کر شاید اس کا مدعا سمجھ گیا تھا۔

"بکواس مت کرو البرٹ!" میں نے سرد لہجے میں اس کی بات کاٹ دی۔ "پیغام پر تمھارا خائفانہ ردِعمل بہت غیرمعمولی تھا... تم اس پیغام کی نوعیت سے لاعلمی ظاہر نہیں کرسکتے!"

"مجھے آج تک نہیں معلوم ہوسکا کہ غنی رام کوئی نام ہے یا کوڈ۔" وہ پہلو بدل کر گہرے گہرے سانسوں کے درمیان بڑبڑایا۔ "بس اتنا جانتا ہوں کہ جب بھی کسی مواصلاتی رابطے پر یہ الفاظ سنائی دیتے ہیں صورتِ حال میں غیرمعمولی سرگرمی پیدا ہو جاتی ہے۔ پشاور میں غنی رام خیریت سے ہو تو خوشی کی علامت ہوتی ہے۔ شہداد پور میں پکڑا جائے تو ہنگامی طور پر سرگرمیاں موقوف کرکے حفاظتی اقدامات شروع کردیے جاتے ہیں۔ یہ نام یا الفاظ پاکستان کے کسی بھی شہر کے حوالے سے سنے جاسکتے ہیں۔"

"اسے کھول دو سلطان شاہ!" میں نے لمحہ بھر سوچنے کے بعد اُردو میں کہا اور جب سلطان شاہ کچھ نہ سمجھنے والے انداز میں اس کی بندشیں کھولنے لگا تو میں انگریزی میں البرٹ سے مخاطب ہوگیا۔ "بُرے وقت ہی میں دوست اور دشمن کی پہچان ہوتی ہے۔ ہم تمھارے ہاتھ پیر کھول کر تمھیں اسی کمرے میں بند کردیں گے، امید ہے کہ ہمارے جانے کے بعد تم کوئی راہ نکال لوگے اور شوگر کوئین ہمارے بارے میں اپنی رائے مثبت طور پر بدلنے کی کوشش کرے گی۔"

"تنخواہ دار یا محکوم دوست کبھی نہیں ہوسکتا۔" اس نے کہا۔ "وہ فرماں بردار ہوتا ہے یا باغی اور غیرمتعلقہ باتوں کو جاننے کی کوشش بھی بغاوت کے مترادف ہوتی ہے۔ مجھے امید ہے کہ تم میرا مطلب سمجھ رہے ہوگے۔"

وہ جو کچھ کہہ رہا تھا درست ہی کہہ رہا تھا لیکن میرے پاس بھی کوئی متبادل راستہ نہیں تھا۔ ویرالائیڈ کے دل میں میری طرف سے قدرے مصالحانہ جذبات پیدا ہوئے تھے اور میں ان سے فائدہ اٹھانا چاہتا تھا۔ اس پوری کارروائی سے میرا مدعا فقط اتنا تھا کہ ویرا سے دوبارہ کبھی سامنا ہو تو وہ مجھے بے دریغ قتل کرنے پر نہ تل سکے۔ اسے ایک بار تو سوچنا ہی پڑتا کہ جو شخص اہم معلومات حاصل کرنے کے باوجود نہ تنظیم کو نقصان پہنچا رہا ہے نہ کسی کو بلیک میل کر رہا ہے، وہ باغی کیسے ہوسکتا ہے؟

پہلے کے خونریز اور تباہ کن واقعات کے بارے میں وہ خود یہ نتیجہ اخذ کرچکی تھی کہ اسے ٹو میری دشمنی میں اندھا ہوکر تنظیم کے طے شدہ راستوں سے منحرف ہوگیا تھا اور اسی جرم کی پاداش میں شوگر کوئین نے خود اسے گن کا نشانہ بنا دیا تھا۔ موجودہ حالات میں مکاری اور فریب سے کام لیے بغیر بہترین دار کرنا ناممکن نظر آرہا تھا۔

"گاڑی کون سی ہے تمھارے پاس؟" میں نے سلطان شاہ سے پوچھا۔

"گاڑی؟" اس نے حیرت سے دہرایا۔ "میں تو شروع ہی سے تم دونوں کے پیچھے مرسیڈیز کے پچھلے پائیدان میں چھپا ہوا تھا۔ شاید اس مردود کا لیسے نے مجھے گاڑی سے نکلتے دیکھ لیا تھا ورنہ اس وقت بساط ہی کچھ اور ہوتی۔"

"ہمیں واپسی کے لیے سواری درکار ہے۔" میں نے البرٹ سے کہا۔ وہ جواب دیے بغیر پُرتشویش نگاہوں سے میری طرف دیکھتا رہا۔ "سُنا نہیں تم نے؟" میں نے توقف کے بعد اُسے ٹوکا۔

"سن لیا مگر یہ سوچ رہا ہوں کہ تم میں کیا خوبی ہے جو شوگر کوئین تمھیں ڈھیل دے رہی ہے۔ وہ تو جذبات سے عاری انداز میں موت کا کھیل کھیلنے کے لیے مشہور ہے۔"

"تم بھول رہے ہو کہ وہ مکارانہ انداز میں اچانک بھاگ نہ نکلتی تو اس وقت تمھارے ہی ساتھ بے دست و پا پڑی ہوتی۔" میں نے طنزیہ لہجے میں کہا۔ "ورنہ اس نے تو مجھے چوہے دان میں پھانس ہی لیا تھا، اپنی دانست میں۔"

وہ یوں ہنسا جیسے میں نے کوئی احمقانہ بات کہہ دی ہو۔ "وہ چاہتی تو باہر نکلتے ہی صرف ایک بٹن دبا کر اس عمارت کو ملبے کے ڈھیر میں تبدیل کرسکتی تھی۔ اس عمارت میں سیکڑوں پونڈ بارود پوشیدہ ہے جو ایک ریموٹ کنٹرول سوئچ کے اشارے پر تباہی مچا سکتا ہے۔ اب تک دھماکوں کا نہ ہونا اس بات کا ثبوت ہے کہ اسے تمھاری موت سے زیادہ اس عمارت کی سلامتی عزیز ہے۔ اسے تباہ کرنا تو اشارے کی بات ہے لیکن بنانے کے لیے برسوں کی محنت درکار ہوگی۔ یہ اس علاقے میں ہمارا طاقتور ترین مرکز ہے۔"

اس کے انکشاف سے مجھے ذہنی جھٹکا ضرور لگا لیکن میں نے اس کا اظہار نہ ہونے دیا۔ "یہ سب بتا کر تم ہمیں کس مقصد کے لیے مرعوب کرنا چاہ رہے ہو؟" میں نے درشت لہجے میں سوال کیا۔

"شوگر کوئین کی پہلودار شخصیت سے واقف ہونے کے بعد مرعوب تو تم خود بخود ہو جاؤگے۔" وہ بولا۔ "لیکن کولہے کی ہڈی اور پیشانی کی چوٹ کے باوجود میرے ساتھ مجموعی طور پر تمھارا رویہ معقول رہا ہے، اس لیے مجھے تم پر ترس آرہا ہے... میرا مشورہ ہے کہ مجھے یہاں بند کرکے پیدل ہی کسی طرف چل پڑو۔ تھوڑی سی مشقت کے بعد کوئی نہ کوئی سواری مل ہی جائے گی۔"

"شاید تم اس خیال میں ہو کہ تم تعاون نہیں کروگے تو ہم یہاں سے کوئی گاڑی نہ لے جاسکیں گے؟" میں نے غصیلے لہجے میں کہا۔

"یہاں دو گاڑیاں ہیں، چاہو تو دونوں ایک ایک سے جاؤ۔ چابیاں میں خود تمھارے حوالے کروں گا۔ بس یہ یاد رکھنا کہ ان دونوں گاڑیوں میں بھی ریموٹ کنٹرول بم نصب ہیں۔ انجن بیدار ہوتے ہی شوگر کوئین

کو اپنے ریموٹ کنٹرول یونٹ پر اشارہ مل جائے گا اور وہ فوراً صورتِ حال کا اندازہ لگالے گی کیونکہ مجھے تو بغیر اجازت اس عمارت سے نکلنے کی ہی ممانعت ہے خواہ گردو نواح میں توپیں ہی کیوں نہ چلنے لگیں۔ پھر وہ بس اتنا انتظار کرے گی کہ تم اس یونٹ سے محفوظ فاصلے پر چلے جاؤ۔ اس کے بعد وہ انگلی کے اشارے سے کار سمیت تمھارے چیتھڑے اڑا دے گی۔"

شاید وہ درست ہی کہہ رہا تھا کیونکہ اس کے پاس اب جھوٹ بولنے کے لیے کوئی سبب نہیں رہا تھا۔ پھر وہ لوگ اتنے گئے گزرے بھی نہ تھے کہ محض ایک گاڑی کی عارضی چوری پر اسے سولی چڑھا دیتے۔ لیکن یہ بات میرے حلق سے نہ اُتر سکی کہ جب البرٹ کا پیشگی اجازت کے بغیر باہر نکلنا سختی سے منع تھا تو وہاں ریموٹ کنٹرولڈ بموں سے لیس دو گارڈیوں کی موجودگی کیا معنی رکھتی تھی۔

"اس کا سبب تو بڑے ہی جانیں۔" میرا سوال سُن کر اس نے کہا۔ "ویسے کچھ عرصہ قبل ایک گاڑی شہر میں تباہ کی گئی تھی۔ اس کی ڈکی میں اس یونٹ کے کچھ آلات مرمت کے لیے لائے جا رہے تھے کہ راستے میں ڈاکوؤں اور اسلحہ کی تلاش میں سرگرداں پولیس پارٹی نے اسے روک لیا اور پیچھے آنے والے محافظ نے ریموٹ کنٹرول کا بٹن دبا کر ڈرائیور اور آلات سمیت کار تباہ کر دی۔ کچھ پولیس والے بھی زخمی ہوئے تھے۔"

"کیا ویرا اکثر یہاں آتی رہتی ہے؟"

"آتی ہے تو ہفتوں جمی رہتی ہے پھر مہینوں اس کا سراغ نہیں ملتا۔ اس خیال میں بھی نہ رہنا کہ اب کبھی تم دوبارہ اسے یہاں گھیر سکو گے۔ جب آؤ گے کسی خونخوار محافظ کا سامنا کرنا پڑے گا۔ ایڈی کا نعم البدل کسی بھی وقت جگہ سنبھال سکتا ہے۔"

"غنی رام کے بارے میں اب تم کس کس کو مطلع کرو گے؟"

"میرا خیال ہے کہ تم غیر ضروری سوالات کر کے اپنا وقت برباد کر رہے ہو۔" وہ مجھے گھورتے ہوئے خشک لہجے میں بولا۔ "میں تمھاری ہمدردی کا ضرورت سے زیادہ معاوضہ ادا کر چکا ہوں۔ شوگر کوئین شکست کے نام سے نا آشنا ہے۔ اس سے پیشتر کہ وہ تمھاری تلاش میں لوٹے، تمھیں یہاں سے دُور نکل جانا چاہیے۔"

مجھے اس کے یاد دلانے پر ایک دم ہوش آ گیا۔ ہم واقعی بہت زیادہ وقت گزار چکے تھے اور یہ تاخیر ہمیں مہنگی بھی پڑ سکتی تھی۔

البرٹ کو کمرے میں بند کرنے کے بعد میں نے سلطان شاہ کو پیدل واپسی کی خبر سُنائی تو اُس نے یوں بُرا سا منہ بنایا جیسے اس کے حلق میں کوئی کڑوی گولی پھنس گئی ہو۔ "اوّل تو یہ ساحلی علاقہ بالکل ویران اور غیر آباد ہے پھر آگے ان لوگوں کی آبادی ہے جن کے گھروں میں صرف ایک کار کی موجودگی مفلوک الحالی کی علامت سمجھی جاتی ہے۔ گزری سے پہلے ہمیں شاید ہی کوئی سواری مل سکے۔"



"کسی سے لفٹ ہی لے لیں گے۔" میں نے اسے نکاسی کے راستے کی طرف کھینچتے ہوئے کہا۔

"اتنی رات گئے تو تنہائی کے متلاشی جوڑے بھی تنہائیاں نچوڑ کر اپنے اپنے گھر جا سوئے ہوں گے۔ کوئی گاڑی نظر بھی آئی تو ویرا لائیٹڈ کی مرسڈیز کے علاوہ کوئی اور نہ ہو گی۔"

شاید اس کے دماغ پر نیند کی بھونک سوار ہو چکی تھی لہٰذا میں نے اس کے منہ لگنا مناسب نہ سمجھا لیکن میں یہ سوچ رہا تھا کہ ہم نے وہاں اتنا وقت ضائع کیا تھا کہ شاید شوگر کوئین کو اپنے آدمی وہاں بھیجنے کی مہلت مل گئی ہو۔ ویسے تو اس زیرِ تعمیر تاریک علاقے میں جابجا ایسے اُدھورے اور نیم تعمیر شدہ ڈھانچے موجود تھے کہ ان میں سیکڑوں کی نفری چھپ سکتی تھی لیکن میرا اندازہ تھا کہ شوگر کوئین ہمیں گھیرنے کے لیے تعداد کے بجائے کسی باصلاحیت آدمی کو بھیجا ہو گا جو اپنی ذہنی توانائیاں استعمال کر کے اس نتیجے پر پہنچا ہو گا کہ ہم فرار کے لیے چوروں کی طرح پچھلا راستہ استعمال کریں گے لہٰذا میں نے سامنے کے پھاٹک سے نکلنے کا فیصلہ کر لیا۔

"تمھارے ساتھ دو چار قدم چلنے کی بجائے ...... خیال ہے کہ اپنے ساتھ دوسروں کو بھی سُولی پر لیے پھرتے ہو۔" وہ مجھے پھاٹک کی طرف بڑھتے دیکھ کر جھنجلاتے ہوئے لہجے میں بولا۔ "تم سے تو موت بھاگتی ہے، مجھے بے موت مروا دو گے۔"

میں اس بار بھی خاموش ہی رہا۔ پھر ہم دونوں بخیر و عافیت اس خوفناک عمارت سے باہر نکل گئے جس کی بنیادوں میں بارود کی بھاری مقدار پوشیدہ تھی۔

باہر ایک طرف ساحلی دیوار سے دُور ریت پر دم توڑتی ہوئی موجوں کا آسیبی شور گونج رہا تھا اور دوسری طرف سڑک پر دُور تک تاریکی اور سناٹے کا راج تھا۔ جب تک ہم اس عمارت کے احاطے کی دیوار سے آگے نہ نکل گئے، میں بہت چوکنا رہا۔ پھر ہم دونوں نے قدرے دشوار گزار لیکن محفوظ راستے پر دوڑ لگا دی۔

شوگر کوئین سے پہلے تصادم کی وہ رات شاید میں کبھی نہ بھول سکوں گا۔ محفوظ راستے کی تلاش میں ہم کافی دور تک غلط سمت میں ہی بھاگتے چلے گئے۔ جب حسبِ توقع آبادی کے بجائے اچانک ہی اتھلی سمندری دلدل نما ریت میں جوتے دھنسنے لگے تو میں بوکھلا کر رک گیا۔ تاروں کی چھاؤں میں ہمارے تین اطراف میں ہولناک ویرانہ اور چوتھی سمت میں سمندر ٹھاٹھیں مار رہا تھا اور کچھ اندازہ نہ تھا کہ کس طرف رُخ کر کے ہم آبادی میں دوبارہ داخل ہو سکیں گے۔ پھر مجھے خیال آیا کہ کراچی میں ساحل آبادی سے کہیں بھی اتنا دور نہیں ہے کہ وہاں سے شہر کی روشنیاں نظر نہ آ سکیں لہٰذا امکان یہی تھا کہ ہم کسی بڑے نشیب میں جا گھسے تھے۔ یہ خیال آتے ہی میں اس سمت میں ہو لیا جدھر اُوپر جاتی ہوئی ڈھلان محسوس ہو رہی تھی۔ سلطان زیرِ لب بڑبڑاتا ہوا میرے پیچھے ہو لیا۔ وہ اس قدر بیزار نظر آ رہا تھا کہ اس نے مجھ سے میری کسی کارروائی کے بارے میں سوال کرنے کی زحمت نہیں کی تھی۔

آخر کار اس مواصلاتی یونٹ سے فرار کے تقریباً ڈیڑھ گھنٹے بعد ہمیں شہر کی مندا سی روشنیاں نظر آنے لگیں جو کورنگی روڈ کی عکاسی کر رہی تھیں۔ اس وقت تک آسمان پر بھی قدرے سفیدی نمودار ہو چلی تھی۔ اور کہیں کہیں فضا میں سحر خیز پرندوں کی اِکا دُکا چہکار بھی سُنائی دینے لگی تھی۔

"راستہ نظر آ ہی گیا ہے، کیوں نہ تھوڑی دیر یہاں آرام کر لیں؟" سلطان شاہ نے تکان آلود لہجے میں کہا۔

"شاید نسیمِ سحری کے جھونکے تھپک رہے ہیں تم کو۔"

"نسیمِ سحری! اُوہ۔" وہ جلے بھنے لہجے میں بڑبڑایا۔ "ایسے حالات سے شاعروں کا واسطہ پڑ جاتا تو شاعری میں دور دُور تک نسیمِ سحری کا ذکر نہ ملتا۔ اور تمھیں شاعری سوجھ رہی ہے...... کیا تم واقعی تکان محسوس نہیں کر رہے؟" اس کی پلکیں آنکھوں پر جھکی پڑ رہی تھیں۔

"میں بھی انسان ہی ہوں، لیکن ہم جہاں بھی ستانے کے لیے رُکے، رکے ہی رہ جائیں گے پھر سورج کی تیز کرنیں ہی ہمیں نیند سے بیدار کر سکیں گی۔" میں نے ناصحانہ لہجے میں کہا۔

"یہ میں بھی جانتا ہوں۔" وہ چڑ کر بولا۔ "لیکن دن اگر نکل بھی آیا تو کون سی قیامت آ جائے گی؟"

"شاید تم نے اپنی اور میری ہیئت کذائی پر غور نہیں کیا۔ ورنہ یہ سوال نہ کرتے۔ میں چاہتا ہوں کہ ہم اُجالا پھیلنے سے پہلے گھر پہنچ جائیں۔ دن نکل آیا تو لوگ ہمیں مریخ سے آئے ہوئے صحرا نورد سمجھ کر آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر دیکھیں گے۔"

"یہ سب بے سُود ہی نظر آ رہا ہے۔" وہ اکتائے ہوئے لہجے میں بولا۔ "مجھے محسوس ہو رہا ہے کہ شوگر کوئین تم پر غالب آنے لگی ہے اگر اسی سے مل بیٹھنا ہے تو اتنا ہلکان ہونے کی کیا ضرورت ہے۔ دو چار دِن اس کی مرضی کے مطابق وہیں پڑے رہتے اور وہ اپنا اطمینان کرنے کے بعد تمھیں دوبارہ کوئی اہم منصب سونپ دیتی۔"

"تم انگریزی نہیں سمجھتے ورنہ البرٹ کے الفاظ تمھارے کان کھول دیتے۔" میں نے ملامت آمیز لہجے میں کہا۔ "اے ٹو کی حماقتیں اپنی جگہ اٹل تھیں اور اُسے شوگر کوئین نے ٹھکانے لگا دیا لیکن وہ میری بھی ہمدرد نہیں ہے۔ وہ مجھے گھیر رہی ہے اور میں اسے جھکمہ دے رہا ہوں۔ جہاں تک میں سمجھ سکا ہوں یہ لوگ ہر قیمت پر غزالہ پر ہاتھ ڈالنے کے لیے بے چین ہیں۔ شاید وہ سمجھتے ہیں کہ جو کچھ میں جانتا ہوں وہ غزالہ کے بھی علم میں ہے۔ مجھے ڈھیل دیکر وہ چارہ بنانا چاہ رہے ہیں ورنہ شوگر کوئین مجھے آج رات ہی ٹھکانے لگا سکتی تھی۔"

سڑک تک پہنچنے تک میں اسے اِن واقعات سے آگاہ کرتا رہا جو اس کے علم میں نہیں تھے اور وہ غنودہ ذہن کے ساتھ ہوں ہاں کرتے ہوئے نیند بھگانے کی کوشش کرتا رہا۔

ان لوگوں کے لیے اے ٹو کی موت کی خبر ناقابلِ یقین خوشخبری ثابت ہوئی۔ کرنل اس خیال سے بغلیں بجانے لگا کہ اے ٹو ہمارے حملے میں مارا گیا ہو گا لیکن جب میں نے اس کی تصحیح کی تو سب تحیر زدہ رہ گئے۔ اے ٹو ان کی نگاہوں میں تنظیم کا مقتدرِ اعلیٰ تھا، اور اس کی موت کا مطلب تنظیم کی بربادی ہو سکتا تھا۔ شوگر کوئین کے کردار کی تفصیل سامنے آتے ہی بے شمار سوالات اٹھ کھڑے ہوئے لیکن میں نے اس معاملے کو طول دیے بغیر وہیں ختم کر دیا۔

اس میٹنگ میں جہانگیر کی بیوی سلمٰی کے علاوہ سب ہی لوگ موجود تھے۔ سلمٰی کو غزالہ نے رات گئے دُودھ میں خواب آور دوا ملا کر دے دی تھی اس لیے وہ بے خبر سوئی ہوئی تھی ورنہ جہانگیر کو زخمی دیکھ کر ایک ہنگامہ کھڑا کر دیتی۔ جہانگیر کی پنڈلی پر گولی کا زخم آیا تھا پھر قدرے بلندی سے گرنے کے نتیجے میں بدن پر بھی خراشیں آئی تھیں، اس کے علاوہ ہر ایک محفوظ تھا۔

میں نے شوگر کوئین پر بحث کو آگے نہیں بڑھایا تھا، لیکن ہر چہرے پر چھائی ہوئی فکر انگیز سنجیدگی سے ظاہر ہو رہا تھا کہ سب اسی کے بارے میں سوچ رہے تھے۔ ابھی تک اے ٹو کی ذات ہماری مہم کا مرکز رہی تھی لیکن کامیابی کا مرحلہ قریب آیا تو وہ ایک بے وقعت مہرے کی طرح پیٹ دیا گیا اور اب سارے معاملات پر شوگر کوئین حاوی نظر آ رہی تھی۔

"آج رات وہاں بڑے پیمانے پر خونریزی ہوئی ہے...!" جہانگیر نے گمبھیر لہجے میں کہا اور میں نے اس کی بات کاٹ دی۔ "ظاہر ہے کہ ہم وہاں مٹھائی بانٹنے کی نیت سے تو نہیں گئے تھے۔"

"پوری بات سُنے بغیر نہ بولا کرو۔" اُس نے چڑچڑے لہجے میں کہا۔ "میرا مطلب تھا کہ وہ لوگ اس سنگین واقعے کو سرسری طور پر نظرانداز نہ کر سکیں گے، وہاں سب ہی لوگ موجود تھے۔ میری عدم موجودگی سے یہ نتیجہ اخذ کر لیا جائے گا کہ میں بھی دوسرے کیمپ سے جا ملا ہوں۔ ایسی صورت میں میری پوزیشن کیا ہو گی؟"

"تم بے خوف ہو کر اپنی جگہ سنبھال سکتے ہو۔" میں نے پُرسکون لہجے میں کہا۔ "شوگر کوئین درمیانی اقدامات کے بجائے آخری نتائج پر نگاہ رکھتی ہے، اسے تمھارے اور رخشی کے بارے میں کچھ معلوم نہیں ہے تصادم کی خبر عام ہوتے ہی شاید رخشی بھی تم سے رابطہ قائم کرے گی،

"اُسے بھی بتا دینا کہ پرانی بازی الٹ چکی ہے۔ نئے کھیل میں وہ کیپر ابھی جگہ لے سکتی ہے۔"

"لیکن ہمیں ہدایات کس سے ملیں گی؟"

"انتظار کرنا ہوگا۔ کسی نہ کسی کو تو مرنے والے کی جگہ لینے کے لیے بھیجا ہی جائے گا۔"

"یعنی یہ چپقلش ختم ہوتے ہوتے پھر چل پڑے گی؟" کرنل نے پوچھا۔

"ختم کہاں، یہ تو چل ہی رہی ہے۔ مجھے پہلے سے اس کے آثار نظر آ رہے تھے۔"

"ملک میں ہیروئن کا کاروبار ہو رہا ہے... یہ ایک کھلی حقیقت ہے۔" کرنل بولا۔ "ہمارے انسدادی قوانین خاصے ناقص ہیں۔ یہ پُراسرار داری کیلئے بڑے ... جانے ... میری سمجھ سے باہر ہے۔"

"یہ اجارہ داری کا جھگڑا معلوم ہوتا ہے۔" جہانگیر بول پڑا۔

"وہ جانتے ہیں کہ ... ذرا کمزوری دکھائی، منڈی میں حشرات الارض کی طرح سیکڑوں حریف پیدا ہو جائیں گے۔"

"ابھی کچھ دنوں تک ہمیں ہیروئن کے معاملے سے الگ تھلگ رہنا ہوگا۔" میں نے سگریٹ سلگاتے ہوئے کہا۔ "اس کاروبار میں کہیں کوئی رخنہ اندازی نہیں کی جائے گی تاکہ میں معاملات کی تہ تک پہنچ سکوں۔"

"یعنی یہ لوگ ہیروئن کے علاوہ کسی اور دھندے میں بھی ملوث ہیں؟" کرنل نے سوال کیا۔

"ہو سکتا ہے کہ میرا اندازہ غلط ہو۔" میں نے محتاط لہجے میں کہا۔ "لیکن فی الحال شبہات موجود ہیں۔"

جہانگیر کے زخم کی ڈریسنگ ہو چکی تھی لہٰذا وہ کمرے میں چلا گیا۔ سلطان شاہ نے آتے ہی بستر کی راہ لی تھی۔ جب ہم تینوں بیٹھے رہ گئے تو کرنل بے آرام سا نظر آنے لگا۔ شاید وہ خود کو کباب میں ہڈی محسوس کر رہا تھا لیکن آدمی وضعدار تھا۔ کسی معقول عذر کے بغیر مجھے اور غزالہ کو تنہا چھوڑنا کسرِ شان سمجھ رہا تھا۔

اِدھر اُدھر کی باتیں کرتے ہوئے میں نے چونکنے کی اداکاری کرتے ہوئے اچانک ہی کہا تھا۔ "یہ آواز کیسی تھی؟"

"آواز؟" کرنل کے کان کھڑے ہو گئے۔ "میں نے تو نہیں سنی۔" غزالہ بمشکل اپنی مسکراہٹ کو لبوں پر پھیلنے سے روک سکی تھی۔

"کوئی مبہم سی نسوانی آواز تھی۔" میں نے سرگوشیانہ لہجے میں کہا۔

"اوہ! شمع سوتے میں بڑبڑانے لگتی ہے۔" کرنل گہرا سانس لے کر بولا۔ "میں اسے دیکھتا ہوں۔ اب صبح ہی ملاقات ہوگی۔"

"کیا واقعی کوئی آواز آئی تھی؟" کرنل کے جاتے ہی غزالہ نے اپنی بڑی بڑی شوخ نگاہیں میرے چہرے پر مرکوز کر دیں۔

"کان بند رہے تھے لیکن تمھارے ڈیڈی نے جواز بھی فراہم کر دیا۔"

"میں نے اندازہ لگا لیا تھا کہ آپ ان سب کی موجودگی میں کھل کر بات نہیں کر رہے تھے۔ شاید آج حالات نے کوئی غیر متوقع کروٹ لی ہے جس کا اندازہ دوسرے نہیں لگا سکے۔" وہ سنجیدہ لہجے میں بولی۔

"کیا تم یقین کرو گی کہ اسے لوگ بُری طرح شوگر کوئین بھی تم سے ملنے کے لیے مضطرب ہے؟" میں نے اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے کہا اور وہ میری زبان سے یہ انکشاف سن کر حیران رہ گئی۔

"آخر کیوں؟ یہ لوگ میرے پیچھے کیوں پڑ گئے ہیں؟" اس نے پُرتشویش لہجے میں کہا۔

"اس سوال کی کلید تمھارے پاس ہے۔ جہاں تک عام باتوں کا تعلق ہے، تم سے زیادہ میں جانتا ہوں اور اگر وہ میرے ساتھیوں کو چُن چُن کر مارنے کی فکر میں ہوتے تو ان کی فہرست میں سلطان شاہ کا نام تم سے پہلے آنا چاہیے تھا۔ وہ عرصے سے اُن کی نگاہوں میں ہے۔ کافی سوچ بچار کے بعد میں اس نتیجے پر پہنچا ہوں کہ ایشین منڈ کیبٹ لمیٹڈ میں انٹرویو کے دوران کوئی ایسی بات تمھارے سامنے آ گئی ہے جسے وہ ہر قیمت پر پوشیدہ رکھنا چاہتے ہیں لیکن بدقسمتی یہ ہے کہ تم اس بات کو فراموش کر بیٹھی ہو۔"

"وہاں جو کچھ ہوا، وہ میں من و عن دُہرا چکی ہوں۔" اس نے اپنی صفائی پیش کرتے ہوئے مدافعانہ لہجے میں کہا۔ "معمولی انٹرویو سے ہٹ کر کوئی ایسی بات یا چیز نہیں تھی جس پر میری توجہ مبذول ہوتی۔ ہاں! آپ یہ بھی تو کہہ رہے تھے کہ یہ لوگ ہیروئن کے علاوہ کسی اور دھندے میں بھی ملوث ہیں، اس کی کیا وجہ تھی؟"

"ان جیسے ذہین لوگ بہت کم دشواریاں مول لیے بغیر اپنا ہیروئن کا کام جاری رکھ سکتے ہیں لیکن ان کے گورکھ دھندے بہت پیچیدہ ہیں۔ بحری مواصلات اور جدید ترین لاسلکی رابطوں سے کوئی اور ہی کام لے رہے ہیں۔"

"یعنی ہیروئن کا بکھیڑا محض توجہ دوسری طرف مبذول کرائے رکھنے کے لیے ہے؟"

"یہ بھی نہیں کہا جا سکتا۔ ممکن ہے کہ منشیات کی عام تجارت کے ذریعے کسی اور مقصد کے لیے سرمایہ حاصل کیا جا رہا ہو۔ موجودہ دور میں یہ پیسہ کمانے کا سہل ترین ذریعہ ہے۔"

"اور اس کی پشت پر شوگر کوئین کا دماغ کام کر رہا ہے؟" اس نے تائید طلب لہجے میں سوال کیا۔

"شوگر کوئین کی حیثیت میں ڈیرا لائیڈ بہت اہم مقام رکھتی ہے لیکن میرے ذہن میں جمی لائیڈ کا نام کھٹک رہا ہے۔ اسے ویڈ نے میرے لیے شجرِ ممنوعہ قرار دیا ہے جب کہ وہ لائیڈز کالج کے



تنظیم کا تعلق محدود پیمانے پر تسلیم کرتی ہے لیکن اس کا اصرار ہے کہ وہاں کوئی غیر قانونی کام نہیں ہوتا۔ مجھے تو یوں معلوم ہو رہا ہے کہ میرا ہاتھ آتے آتے ڈور پھر اُلجھ گئی ہے۔"

"لائیڈز کالج کے قرب و جوار میں آپ کے اور سلطان شاہ کے ساتھ جو کچھ ہوا وہ اتفاق تو قرار نہیں دیا جا سکتا۔"

میں نے دانستہ یہ سوال نہیں چھیڑا کیونکہ اس سے اُلجھن نہیں چاہ رہا تھا۔ "بات پھر وہیں آ جاتی ہے کہ تم ان کے لیے کیوں اتنی اہمیت اختیار کر گئی ہو۔"

"شاید آنے والے حالات ہی اس پہلو پر کچھ روشنی ڈال سکیں گے۔" اس نے مایوسانہ انداز میں کہا۔

میرا تکان سے جوڑ جوڑ ہل گیا تھا اور میں اب کچھ دیر آرام کر کے خود کو آئندہ پیش آنے والے واقعات کے لیے تیار کرنا چاہتا تھا۔

پچھلی رات کے واقعات پر شہر میں زبردست سنسنی پھیل گئی تھی۔

تصادم اتنی رات گئے ہوا تھا کہ صبح کے اخبارات میں اس کے بارے میں ایک سطر بھی شامل نہ ہو سکی تھی لیکن گیارہ بجے سے پہلے چنگھاڑتی ہوئی سُرخیوں والے تین اخباری ضمیموں نے شہر میں ایک سرے سے دوسرے سرے تک خوف و ہراس پھیلا دیا تھا۔ جیوا ہاؤز میں ہونے والی خوفناک آتش زدگی کے پس منظر میں کھنڈرات میں ہونے والا بدترین تصادم شاید شہر میں رُونما ہونے والے جرائم میں ایک نیا موڑ ثابت ہوا تھا۔ پولیس نے جائے واردات سے سات لاشیں برآمد کی تھیں جن میں سے چھ اسٹین گنوں کے فائر سے چھلنی پائی گئی تھیں۔ ساتویں لاش کھنڈرات کے ایک اندرونی حصے سے ملی تھی۔ مرنے والا سیاہ نقاب پہنے ہوئے تھا اور اسے دل پر پستول سے گولی مار کر ہلاک کیا گیا تھا۔

پولیس کے محکمے نے اپنے اہلکاروں کی غفلت پر پردہ ڈالنے کی کوشش کی تھی لیکن اخباری نمائندوں نے کھوج نکال ہی لیا تھا کہ جیوا ہاؤز کے کھنڈرات پر مامور دونوں سپاہی تصادم سے پہلے ہی شراب کے نشے میں دُھت ہو کر اپنی سُدھ بُدھ سے محروم ہو چکے تھے۔ تصادم کے بعد آنے والی پولیس پارٹی نے ان دونوں کو اسٹریچروں پر اسپتال منتقل کیا تھا۔

شہری حلقوں کے لیے حیرتناک بات یہ تھی کہ کھنڈرات میں کسی خوفناک جنگی محاذ کا سماں پیدا کرنے والے حریفوں نے فرار ہوتے ہوئے وہاں ایک بھی زندہ نہیں چھوڑا تھا جو اس وقوعے پر روشنی ڈال سکتا۔ اس بارے میں نہایت مضحکہ خیز حاشیہ آرائیاں بھی کی گئی تھیں۔ ایک منطق یہ ایجاد کی گئی کہ اگر وہ دو مخالف گروہوں کا تصادم ہوتا تو شہر کے کسی بھی علاقے میں رُونما ہو سکتا تھا۔ جیوا ہاؤز کے کھنڈرات میں محاذ آرائی سے ظاہر ہوتا تھا کہ وہاں کوئی خزانہ یا بہت ہی اہم چیز پوشیدہ تھی جسے دونوں حریف اپنے اپنے طور پر تلاش کر رہے تھے۔ اور وقوعے والی شب اتفاق سے دونوں ہی وہاں یکجا ہو گئے اور ٹکراؤ کی بھاری جانی قیمت ادا کر کے ناکام فرار ہو گئے۔

بظاہر اس دلیل میں خاصا وزن تھا اور پولیس کی ایک تفتیشی جماعت کے اراکین ان کھنڈرات کے چپے چپے پر بہت احتیاط سے کام کر رہے تھے۔ ایک لاش نے معاملے کو ڈرامائی رنگ دے دیا تھا اور قیاس کیا جا رہا تھا کہ وہ ایک گروہ کا سرغنہ تھا اور کامیابی کے قریب تھا کہ اسے مار دیا گیا۔ اس اعتبار سے وہ سوختہ ہال اہمیت اختیار کر گیا تھا جہاں اس نقاب پوش کی لاش پائی گئی تھی۔ خیال کیا جا رہا تھا کہ کھنڈرات میں جو کچھ تھا، اسی ہال میں تھا۔

مرنے والوں میں ایک ڈو کی شناخت نہیں ہو سکی تھی۔ دو شہر کے بدنام غنڈے تھے جن کے بارے میں باور کیا جاتا تھا کہ وہ اُجرتی قاتل ہیں اور معقول معاوضے پر انسانی لہو کی ہولی کھیلنے کے ماہر ہیں۔ وہ دونوں مجموعی طور پر قتل کے تیرہ مقدموں میں ماخوذ تھے جن میں سے گیارہ میں وہ عدم ثبوت کی بنا پر بری ہو چکے تھے۔ دونوں کے خلاف ایک ایک مقدمہ مقامی عدالتوں میں زیرِ سماعت تھا۔ اخباری تبصروں کے مطابق جو قاتل عمر بھر دنیاوی قانون کی آنکھوں میں دھول جھونکتے رہے، آخرکار... مکافاتِ عمل سے نہ بچ سکے۔ بقیہ چار شہر کے معروف منشیات فروش تھے جن میں موتی دادا کا نام سرِفہرست تھا۔ ان چاروں کے بارے میں ایک مشترکہ نکتہ یہ تھا کہ منشیات فروشی میں ملوث ہونے کے باوجود پولیس کے ریکارڈ پر اُن میں سے کسی کا نام نہیں تھا۔ اسی بنا پر انھیں شاطر اور چالاک قرار دیا گیا تھا لیکن میں اچھی طرح جانتا تھا کہ اپنے ناموں کو ریکارڈ سے دور رکھنے کے لیے وہ خطیر رقوم ادا کرتے تھے۔

میرا اندازہ تھا کہ اس اجتماع میں کم از کم پندرہ شرکاء ضرور موجود رہے ہوں گے۔ اس اعتبار سے سات کا مار لیا جانا بڑی کامیابی کے مترادف تھا۔ مجھے خوشی اس بات کی تھی کہ مرنے والوں میں موتی دادا کا نام بھی شامل تھا جس نے یونیورسٹی کے طالب علم حامد کو اپنے غیر مرئی شکنجے میں بُری طرح جکڑا ہوا تھا اور وہ اپنی عارضی مالی ضروریات پوری کرنے کے بعد بھی ہیروئن فروشی جاری رکھنے پر مجبور تھا۔

حامد نے میرے لیے اس بار ناقابلِ فراموش کردار ادا کیا تھا۔ اگر وہ مجھے جیوا ہاؤز کے کھنڈرات میں ہونے والے اجتماع کی اطلاع

نہ فراہم کرتا تو میرے لیے پچھلی رات اہم ترین کارروائی کرنا ناممکن ہوتی۔ شوگر کوئین اس اجتماع میں اسے ٹو کو ٹھکانے لگا کر اپنی مرضی کے کسی آدمی کو سربراہ مقرر کرتی اور میرے فرشتوں کو بھی تنظیم میں رونما ہونے والی تبدیلیوں کا علم نہ ہو پاتا۔ اجتماع کے بعد شاید ٹو کی لاش ٹھکانے لگا دی جاتی اور میں ٹو کی تلاش میں سرگرداں کسی بھی مرحلے پر نئے سربراہ کے حواریوں کے چنگل میں آجاتا۔

درحقیقت اس رات ہونے والی بڑی کارروائی کا پسِ پردہ ہیرو حامد ہی تھا اور وہ اس انعام کا مستحق تھا کہ اسے ہیروئن بیچنے کے ناپسندیدہ کام سے چھٹکارا دلایا جائے۔ یہ اس کے مستقبل کا کیس تو وہ اپنے ساتھیوں کو اخباری اطلاعات کی روشنی میں اپنی مجبوری سمجھا سکتا تھا۔ مجھے موتی دادا کا نام مقتولین کی فہرست میں دیکھ کر شاید پہلی بار کسی کے مرنے پر خوشی ہوئی تھی۔

اور وہ عبرتناک موت ایک منشیات فروش کی موت تھی۔

"ایک پیالی چائے پر ہم ضرورت سے زیادہ وقت گزار چکے ہیں۔" سلطان شاہ کی سرگوشیانہ آواز نے مجھے چونکا دیا۔

میں نے ہاتھ میں تھاما ہوا اخبار ایک طرف ڈال دیا، اور اسے گھورتے ہوئے بولا۔ "یہ فائیو نہ سہی تو کم از کم فور اسٹار ہوٹل ضرور ہے اور یہاں ایک پیالی چائے کے کم از کم اتنے پیسے وصول کیے جاتے ہیں کہ ہم سارا دن بھی بیٹھ سکتے ہیں پھر چائے پر ایکسائز ڈیوٹی بھی ادا کرنا پڑتی ہے۔ غنیمت ہے کہ وقت گزاری پر کوئی محصول عائد نہیں ہے۔"

سلطان شاہ کی اکتاہٹ کسی حد تک بجا تھی کیونکہ چند گھنٹوں کی نیند کے بعد میں بیدار ہوا تو پہلی خوش خبری یہ سننے میں آئی کہ شہر میں پارک کی ہوئی کرنل کی کار کا پولیس نے سراغ لگا لیا تھا اور پانچ سو روپے پر سودا ہونے کے بعد تھانے ہی سے کار فی الفور کرنل کے حوالے کر دی گئی تھی اور وہ رشوت دے کر طویل عدالتی بکھیڑوں سے بچ جانے پر بے حد مسرور تھا۔

وہ خوشخبری سننے کے بعد میرے پاس مصروف رہنے کے لیے کچھ بھی نہ رہا تھا۔ گھر پھونک دیا گیا تھا، فیکٹری جلا دی گئی تھی، اسے لوٹ چکا تھا، ویرلائیڈ لاپتا تھی۔ جہانگیر سلمیٰ سمیت اپنے گھر لوٹ چکا تھا اور کرنل کی کار مل جانے کے بعد تھانے والوں کے ساتھ کسی قسم کی نشستِ سخن جاری رکھنے کا امکان نہیں رہا تھا لہٰذا کافی غور و خوض کے بعد میں اس نتیجے پر پہنچا کہ ویرلائیڈ غیر معینہ مدت تک شہر میں مقیم نہ رہ سکے گی اور وہ چاہے گی کہ شہر چھوڑنے سے پہلے میرے مسئلے کا بھی کوئی حل نکال لے۔ اس نے مجھے البرٹ کی قیام گاہ پر قید کرنا چاہا لیکن میں وہاں سے نکل بھاگا تھا۔ اسے کچھ علم نہیں تھا کہ میں شہر میں کہاں مقیم تھا۔ لہٰذا قوی امکان اس بات کا تھا کہ اس کے آدمی شہر میں میری تلاش میں بھٹک رہے ہوں۔

اس سے دو دو ہاتھ کرنے کے لیے بہترین صورت یہی تھی کہ میں اپنا وقت گھر پر محدود رہنے کے بجائے شہر کے بارونق مقامات پر گزارتا اور ویرا کے آدمیوں سے ٹکراؤ کے لیے تیار رہتا۔ اسی حکمتِ عملی کے تحت دوپہر کے کھانے کے بعد میں سلطان شاہ کو ساتھ لے کر گھر سے نکل پڑا تھا اور آوارہ گردی کے تیسرے وقفے میں تیسری بار اس تیسرے ہوٹل میں بیٹھا ہوا تھا۔

میرے پروگرام سے واقف ہوتے ہی سلطان شاہ نے ویرلائیڈ تک رسائی کا ایک سہل ذریعہ تجویز کیا تھا۔ اس کی رائے تھی کہ مجھے اپنا وقت برباد کرنے کے بجائے براہِ راست البرٹ کی قیام گاہ پر دستک دینا چاہیے، وہ بڑی خوشی کے ساتھ مجھے پکڑ کر شوگر کوئین کے حضور پیش کر دے گا لیکن میرے لیے وہ طریقۂ کار اپنے ہاتھ پیر کٹوا لینے کے مترادف ہوتا۔ البرٹ یا اس کے کسی آدمی سے سامنا ہونے کے بعد میرے لیے کچھ کرنا ناممکن ہو جاتا جب کہ باہر ویرا کے کسی آدمی سے سامنا ہونے کے بعد میں اندازے قائم کر کے کوئی محفوظ حکمتِ عملی مرتب کر سکتا تھا اور اس نکتۂ نظر سے سلطان شاہ نے بھی اتفاق کر لیا تھا۔

"آج کل اخباروں میں اس ایکسائز ڈیوٹی کا بڑا چرچا ہے۔" سلطان شاہ کہہ رہا تھا۔ "ہوٹلوں کے مالک بلاوجہ شور مچاتے رہتے ہیں۔ اس درجے کے ہوٹلوں میں آنے والوں کو تو احساس بھی نہ ہوتا ہو گا کہ وہ کس مد میں کتنا ادا کر رہے ہیں۔"

"شاید شور مچانے والے سفید پوش ہوٹل ہیں۔" میں نے ہنستے ہوئے کہا۔ "جن کا کوئی اسٹار نہیں لیکن ڈیوٹی نافذ ہے..... ایک ہوٹل پر جب بھی ایکسائز انسپکٹر جاتا ہے سب کچھ ٹھیک ٹھاک ہونے کے باوجود آٹھ دس بلیر مسلم پارسل کرا کے جاتا ہے۔"

"کراچی آنے سے پہلے میں نے بھی بڑی کوشش کی تھی کہ آبکاری میں سپاہی ہی بھرتی ہو جاؤں۔ روا کے نیارے ہو جاتے لیکن سفارش تلاش نہ کر سکا۔ جو ہمارے سفارش کرنے والے تھے آجکل وہ خود عتاب میں ہیں۔" اس نے حسرت بھرے لہجے میں کہا۔

"آبکاری صوبائی محکمہ ہے برخوردار!" میں نے اس کی تصحیح کی۔ "ہوٹل والوں پر سنٹرل ایکسائز کے شاہوں کی مار پڑ رہی ہے۔ جو پیشہ ورانہ طور پر ہر ایک کو چور گردانتے ہیں بجز یہ کہ وہ اس کے برعکس ثابت کر دے۔"

"اس حمام میں تو سبھی ننگے ہیں۔" وہ بیزاری کے عالم میں بولا۔ "سب کو دفع کرو اور یہ بتاؤ کہ وہ غنی رام کا معاملہ حل ہوا یا نہیں؟"



"بچھ پتے ہی نہ پڑ سکا اخبار میں جو خبر شائع ہوئی تھی۔"

"زیادہ پڑھے لکھے ہونا! اس لیے اخبار دیکھتے ہی سرخیاں سونگھ لیتے ہو شاید کم پڑھتے ہو۔ پورا اخبار چاٹ جاتا ہوں۔ ساتویں صفحے پر ایک چھوٹی سی خبر تھی کل شام روہڑی ریلوے اسٹیشن پر میل ٹرین کی ایک بوگی سے ایک ایسا بے نام و نشان صندوق برآمد کیا ہے جس کا کوئی دعویدار نہ مل سکا۔ صندوق ریلوے مجسٹریٹ کی موجودگی میں سربمہر کر کے پولیس کے حوالے کر دیا گیا ہے۔"

"یقیناً یہی وہ خبر ہے۔" میں نے پُرمسرت لہجے میں بولا۔ "اب سمجھ میں آیا کہ غنی رام سے کیا غلطی ہوئی ہے۔"

"ہرج نہ ہو تو میری معلومات میں بھی اضافہ کرتے چلو۔"

"اس صندوق میں ہیروئن کی بڑی کھیپ آتی ہے۔ ایک بار میرا بھی اس سے واسطہ پڑا تھا۔ خطرناک بات یہ ہے کہ رازداری کی وجہ سے ان لوگوں کی فہرست بھی مال کے ساتھ ہی مہیا کی جاتی ہے جنھیں وہ دیا جانا ہوتا ہے۔ ان ہی کاغذات میں منزلِ مقصود کی نشاندہی اور ڈلیوری کو ڈھنگ ہوتا ہے۔"

"یہ تو بہت ہی غیر محفوظ اور احمقانہ طریقۂ کار ہے۔" اس نے منہ بنا کر کہا۔

"پہلے مال مقامی طور پر فراہم کیا جاتا تھا لیکن شکایات ملیں کہ ملاوٹ ہوتی ہے اب خریدار تھیلیوں پر لیبارٹری کی مہر دیکھ کر مال لیتے ہیں جس پر خاصا پریمیم ملتا ہے۔ یہ مال براہِ راست آتا ہے۔" میں نے وضاحت کرتے ہوئے کہا۔ "دوسری معلومات ایک طے شدہ انداز میں اس قدر بے ربط اور مہمل ہوتی ہیں کہ ایک اجنبی لاکھ سر کھپاتا رہے لیکن کچھ نہ سمجھ سکے گا۔"

"پھر تو اس قدر خوف و ہراس مضحکہ خیز نظر آتا ہے۔"

"یہ لوگ ہر مرحلے پر پیسہ پانی کی طرح بہاتے ہیں اس کے باوجود کبھی کبھار مال پکڑا جائے تو پہلا شبہ یہی ہوتا ہے کہ کسی نے مخبری نہ کی ہو اور جو مخبری کر سکتا ہے وہ طریقۂ کار بھی سمجھا سکتا ہے۔"

"تو یہ گورکھ دھندا بھی مقامی سربراہ ہی چلاتا ہے؟"

"مقامی سربراہ صرف مال وصول کر کے متعلقہ آدمی تک پہنچاتا ہے میری آخری اطلاع کے مطابق یہ شعبہ قاسم کے ذمے تھا۔ میں نے تو بس ایک بار حامد کے چند دوستوں کو کیریئر بنایا تھا جن میں سے دو کا حشر تمہارے سامنے آ چکا ہے۔ یہ لوگ نجانے کن کن راستوں اور طریقوں سے اس دھندے کو بڑھاتے ہیں۔"

چند منٹ بعد ہم دونوں بل ادا کر کے وہاں سے اٹھ گئے۔

"کراچی انسانوں کا ایک سمندر ہے۔" باہر آ کر سلطان شاہ نے کہا۔ "یہاں کسی کو نام و نشان کے بغیر بازاروں میں ڈھونڈ نکالنا ناممکنات میں سے ہے، ہو سکتا ہے کہ تمہارا مفروضہ بے" سے بنیاد ہو اور ہم بلاوجہ اپنا وقت اور پیسا برباد کرتے پھر رہے ہوں۔"

اس کی زبان سے پیسے کا ذکر سن کر میرے دل میں ایک ڈنک سا اتر گیا۔ "پیسے کا خیال کیوں آ گیا تمھیں؟"

"اور ہو..... بس ایسے ہی۔" اس نے بے ڈھنگے پن سے ہنستے ہوئے بات ٹالنا چاہی۔

"جواب دو ورنہ ہمارے راستے جدا ہو سکتے ہیں سلطان شاہ!" میں یک بیک جذباتی ہو گیا۔

اس نے میرے ساتھ چلتے ہوئے حیرت سے میری آنکھوں میں دیکھا پھر ندامت آمیز لہجے میں کہنے لگا۔ "مجھے نہیں تو پھر کسے خیال ہو گا ان باتوں کا۔ یہ ساری جنگ تم اپنے وسائل سے لڑ رہے ہو، گھر جل گیا، فیکٹری بھی تباہ ہو گئی۔ آمدنی کے بغیر اگر بے تحاشا اخراجات ہوتے رہیں تو ایک دن قارون کا خزانہ بھی خالی ہو جائے گا۔"

اس کے جواب سے میرے دل پر سے ایک بوجھ ہٹ گیا۔ میرے اور میرے وسائل کے بارے میں اس کی سوچ ہمدردانہ تھی جس میں طنز یا تضحیک کا شائبہ تک نہ تھا۔

"ابھی اتنی مفلسی نہیں آئی۔" میں نے اس کے شانے پر ہاتھ رکھتے ہوئے کہا۔ "بہت کچھ جل گیا لیکن پھر بھی میرا بینک بیلنس ہے، مکان کے انشورنس کے پیسے ملنے والے ہیں پھر میرے پاس تھا ہی کیا؟ میں نے سب کچھ اسی کھیل میں کمایا اور بنایا ہے اگر اس لڑائی میں میرا سب کچھ بھی خرچ ہو جائے تو ذرا بھی قلق نہ ہو گا۔"

وہ کچھ نہ بولا البتہ اپنا سر جھکائے وہ نادم سا نظر آ رہا تھا۔

ابھی ہم پارکنگ لاٹ میں اپنی کار سے ذرا دور ہی تھے کہ اچانک پیچھے دوڑتے ہوئے قدموں کی آواز سن کر میں چونک پڑا۔ سر گھما کر دیکھا تو ہوٹل کا ایک باوردی سروس بوائے ہماری طرف لپکا چلا آ رہا تھا۔ مجھے اپنی طرف متوجہ پا کر اس نے ہاتھ سے اشارہ کیا اور میں وہیں تھم گیا۔

"یہ لفافہ!" قریب آ کر اس نے ہانپتے ہوئے اپنے ہاتھ میں تھاما ہوا ایک سفید لفافہ میری طرف بڑھا دیا۔ "آپ کے لیے ہے۔"

"کس نے دیا ہے؟" میں نے لفافہ لیتے ہوئے اسے گھور کر پوچھا۔

"وہ!" اس نے پلٹ کر کسی کی نشاندہی کرنا چاہی پھر میدان صاف پا کر سٹپٹا گیا۔ "بادامی رنگ کی داڑھی والے ایک صاحب نے برآمدے کے نکڑ پر مجھے دیا تھا۔" وہ بوکھلائے ہوئے لہجے میں بولا۔ "اور آپ کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا تھا کہ یہ لفافہ آپ کو دے دوں۔"

"اب اگر اس میں سے کوئی خطرناک چیز برآمد ہوئی تو؟" میں نے خشک لہجے میں سوال کیا۔

اس کے چہرے کا رنگ اڑ گیا اور وہ کپکپاتی ہوئی آواز میں

بولا۔ ”یہ مجھے واپس کر دیں میں اسے تلف کر دوں گا۔ دس روپے کی ٹپ نے مجھے کچھ سوچنے سمجھنے کا موقع ہی نہ دیا۔ کچھ ہو گیا تو مجھ غریب کی نوکری جاتی رہے گی۔“

”بھاگ جاؤ۔“ میں نے لفافہ سمیٹتے ہوئے غرا کر کہا اور کار کی طرف بڑھ گیا۔

”لفافہ بھیجنے والا کون ہو سکتا ہے؟“ سلطان شاہ تشویش زدہ لہجے میں بڑبڑایا۔

”شاید ہماری بھاگ دوڑ رائیگاں نہیں گئی ہے۔“ میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔ ”یقیناً ان ہی میں سے کوئی رہا ہوگا۔ تم نے دیکھ لیا کہ یہ بکھری ہوئی اور پُرہجوم نظر آنے والی زندگی کتنی محدود ہے۔“

”اس کا مطلب ہے کہ ہماری نگرانی ہوتی رہی ہے اور ہمیں شبہ تک نہ ہو سکا۔“ اس کے لہجے میں تشویش کے سائے گہرے ہو گئے۔

میں نے ڈرائیونگ سیٹ پر بیٹھ کر لفافہ پھاڑ دیا۔ باہر پیغام نہ پڑھنے کا مقصد صرف اتنا تھا کہ اگر لفافہ بھیجنے والا کہیں آڑ میں چھپ کر جائزہ لے رہا ہو تو یہی سمجھے کہ میں نے اس حرکت کو کوئی اہمیت نہیں دی تھی۔

ہوٹل ہی کے پیڈ پر لکھا ہوا ایک مختصر سا پیغام لفافے سے برآمد ہوا تھا۔

”تمھاری نگرانی ہو رہی ہے۔ مجھ سے دس منٹ کے
اندر اندر فون نمبر ۰۱۲۱۳۴ پر رابطہ قائم کرو۔
وی۔ ایل کمرہ نمبر ۱۲۲“

میں نے ایک گہرا سانس لے کر وہ رقعہ سلطان شاہ کی طرف بڑھا دیا۔ جو قلم سے عجلت میں انگریزی میں لکھا گیا تھا۔ شاید بادامی داڑھی والے نے ہمیں دیکھتے ہی ویرا لائیڈ کو مطلع کیا تھا اور پھر اسی کی ہدایت کے مطابق وہ پیغام مجھ تک پہنچوا دیا تھا۔

”کیا لکھا ہے؟“ سلطان شاہ کے سوال نے مجھے یاد دلایا کہ وہ انگریزی سے تقریباً نابلد ہی ہے۔

”دس منٹ میں ویرا کو فون کرنا ہے۔“ میں نے کہا۔ ”وہ اس وقت شاید کسی ہوٹل میں ٹھہری ہوئی ہے۔“

”تو چلو۔ یہیں سے کیے لیتے ہیں۔“

”میں داڑھی والے کو بھی دیکھنا چاہتا ہوں۔ اندر لوٹے تو اُسے چھپنے کا موقع مل جائے گا۔ اس وقت بھی وہ قریب ہی کہیں منڈلا رہا ہوگا۔“ میں نے انجن اسٹارٹ کرتے ہوئے کہا اور کار پارکنگ لاٹ سے باہر نکال لی۔

”تم اسی علاقے کے کیوں نہ ایکسچینج سے پتا معلوم کر کے ویرا کے کمرے پر دھاوا ہی بول دیں۔“ اس نے تجویز پیش کی۔

”اس پر ہاتھ ڈالنا اس قدر آسان ہوتا تو وہ یوں اعتماد کے ساتھ اپنا فون نمبر نہ دیتی۔ اس کے گرد خاصا مضبوط حفاظتی حصار ہوگا۔ اور مجھے یہ بھی یقین ہے کہ مجھ سے بات ہوتے ہی وہ اپنا ٹھکانا تبدیل کرے گی۔“

سڑک پر نکلتے ہی مجھے عقب نما آئینے میں فٹ پاتھ کے کنارے کھڑی ہوئی گاڑیوں کی اوٹ سے ایک موٹر سائیکل نکلتی ہوئی نظر آئی جس پر بادامی رنگ کی فرنچ کٹ داڑھی والا ایک تنومند شخص دھوپ کا چشمہ لگائے سوار تھا۔

”وہ سیاہ موٹر سائیکل پر پیچھے آ رہا ہے۔“ میں نے گاڑی ایک موڑ پر لاتے ہوئے کہا۔ ”میں کوشش کروں گا کہ کسی سگنل پر سُرخ بتی کا سامنا ہو جائے۔ تمھیں پھرتی سے اتر کر نہایت بے رحمی کے ساتھ اس کی ٹھکائی کرنا ہے لیکن بھیڑ لگنے سے پہلے ہی وہاں سے کھسک لینا۔ سگنل سبز ہو بھی گیا تو میں چوراہا عبور کر کے تمھارا انتظار کروں گا۔“

سلطان شاہ کا چہرہ کِھل اٹھا جیسے اُسے کسی من پسند کھیل کی اجازت مل گئی ہو۔

پہلا سگنل سبز ملا۔ دوسرا بھی دُور ہی سے سبز نظر آ رہا تھا۔ میں نے کار قدرے بائیں طرف لے کر رفتار سست کر دی تاکہ پچھلی گاڑیاں آگے نکل سکیں اور جب میں دوسرے سگنل کے قریب پہنچا تو سبز بتی بجھ چکی تھی۔ عقب نما آئینے میں داڑھی والا تین گاڑیوں کے بعد نظر آ رہا تھا۔

سلطان شاہ کسی چیتے کی سی پھرتی کے ساتھ نیچے اُتر گیا۔ درمیان میں کئی گاڑیاں حائل ہونے کی وجہ سے تعاقب کرنے والے کو اس خطرناک کارروائی کا احساس تک نہ ہو سکا۔

میں دلچسپی کے ساتھ عقب نما آئینے میں دیکھتا رہا۔ سلطان شاہ اچانک ہی آئینے پر نمودار ہوا پھر اس کا بھرپور گھونسا داڑھی والے کے جبڑے پر پڑا تھا اور وہ اچھل کر موٹر سائیکل سے گرتا نظر آیا۔ اس کے بعد میرا محبوب منظر آئینے سے غائب ہو گیا لیکن سلطان شاہ کے پہلے گھونسے میں پنہاں وحشیانہ قوت کے اثرات دیکھ کر مجھے پورا یقین تھا کہ سلطان شاہ اپنے تنومند حریف کو حواس یکجا کرنے کا موقع دیے بغیر بآسانی اس کا چہرہ لہولہان کر دے گا۔

فٹ پاتھوں پر ہلچل سی پیدا ہو چکی تھی۔ چلنے والے رُک رُک کر اسی طرف دیکھ رہے تھے جدھر جھگڑا ہو رہا تھا۔ زیادہ تجسس طبیعت رکھنے والے اُدھر بھاگ رہے تھے۔ اسی اثنا میں سگنل سبز ہو گیا اور میں نے انتہائی بائیں طرف دباتے ہوئے گاڑی آگے بڑھا دی۔

”شاباش!“ میں نے اس کی پیٹھ تھپکتے ہوئے شگفتہ لہجے میں کہا۔ ”تمھارا پہلا مُکا عقب نما آئینے میں نظر آیا تھا۔ اس پر تو چودہ طبق روشن ہو گئے ہوں گے۔“

”شاید جبڑے کی ہڈی نے بھی جگہ چھوڑ دی ہو گی حرامزادے کی۔“ وہ جوشیلے لہجے میں بولا۔ ”برابر والی کار میں سوار لڑکیوں کو دیکھ کر جیسے مُرلی میں سیٹی بجا رہا تھا کہ میں اس پر ٹوٹ پڑا۔ وہ تو بس مدافعت ہی کرتا رہ گیا اور اب وہاں خون میں نہایا ہوا شاید بے ہوش پڑا ہوگا۔ اس کی حماقت سے ایک ضرب کنپٹی پر بھی پڑ گئی تھی۔“

”یہ اور بھی اچھا ہوا۔ اب ویرا سے بات کرنے میں مزہ آئے گا۔“ میں نے خوش ہو کر کہا۔ ”اسے اندازہ ہونا چاہیے کہ میں بھی بالکل بودا نہیں ہوں۔ کسی حد تک دھمکیوں کا جواب بھی دے سکتا ہوں۔“

سلطان شاہ اپنے ہاتھ صاف کرنے میں مصروف تھا کہ میں نے کار کانٹی نینٹل کے احاطے میں جا روکی۔

”کیا وہ یہاں ٹھہری ہوئی ہے؟“ سلطان شاہ نے چونک کر سوال کیا۔

”یہاں سے ذرا آزادانہ طور پر ویرا سے گفتگو ہو سکے گی۔ دوسری جگہ لوگ متوجہ ہو سکتے ہیں۔ ۔ ۔ تم یہیں ٹھہرو۔ میں کال کر کے واپس آتا ہوں۔“ میں چابی اگنیشن میں لگی چھوڑ کر اُتر گیا۔

نمبر ملتے ہی ریسیور پر ویرا کی آواز سُن کر میں حیران رہ گیا۔

”تم کس ہوٹل میں ٹھہری ہوئی ہو جہاں ہر کمرے میں براہِ راست فون کی سہولت موجود ہے؟“

”میں ہوٹل میں نہیں ہوں۔“ ہنسی کے ساتھ اس کی آواز ابھری۔

”پھر وہ کمرہ نمبر ۱۲۲ کیا تھا؟“

”بس ذہنی اُپج کہہ لو میری۔ یہ بھی تمھارا ایک امتحان تھا۔ میں نے سوچا کہ شاید ہوٹل سمجھ کر فون کرنے کے بجائے خود ہی دوڑ لگا بیٹھو تو آسانی سے ہاتھ آ سکو گے۔ یہاں میں تمھاری منتظر تھی۔“

”آخر یہ امتحان کب تک ہوتے رہیں گے؟“ میں نے احتجاج آمیز لہجے میں سوال کیا۔ ”میں کسی رعایت کا طلبگار نہیں ہوں۔ اگر میں تم لوگوں کے لیے ناقابلِ قبول ہوں تو مجھے دوٹوک جواب دے دو۔“

”اسی لیے تمھاری تلاش جاری تھی۔ آج اس کا بھی فیصلہ ہو جائے گا۔ تم البرٹ کے پوائنٹ پر کس وقت پہنچ سکتے ہو؟“

”مذاکرات نہیں، میں اب فیصلہ سُننا چاہتا ہوں۔“ میں نے سخت لہجے میں کہا۔ ”تم دیکھ چکی ہو کہ میں نے پوائنٹ کو کوئی نقصان نہیں پہنچایا۔ تم پورے اعتماد کے ساتھ اسے استعمال کر سکتی ہو۔ غنی رام والا پیغام بھی میں نے ڈی کوڈ کرا لیا تھا لیکن کسی کام میں رخنہ اندازی نہیں کی۔ اب میں اپنا سر اتار کر تو وفاداری کا ثبوت دینے سے رہا۔“

”تم نے عقل مندی سے کام لیا کہ کوئی نقصان پہنچانے کی کوشش نہیں کی ورنہ جس نے تمھیں پیغام پہنچایا ہے وہی ایک فائر بھی کر سکتا تھا۔“ اس کا لہجہ یک بیک سخت ہو گیا۔

”آخر ایسی کیا مجبوری تھی کہ پھر بھی تم نے دوسرا راستہ اختیار نہ کیا؟“ میں نے چبھتے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔

”ہو سکتا ہے کہ کبھی میرے اور تمھارے درمیان بے تکلفی رہی ہو لیکن مجھ سے برابری کے انداز میں بات کرنے کی کوشش نہ کرو۔ یہ نہ بھولو کہ میں تم سے جواب طلبی کا اختیار بھی رکھتی ہوں۔“ اس کی غراہٹ ابھری۔

شاید میرے لب و لہجے نے اُسے ضرورت سے زیادہ مشتعل کر دیا تھا جب کہ میں اس سے مصالحت کے تمام دروازے بند نہیں کرنا چاہتا تھا لہٰذا نرمی اختیار کرتے ہوئے بولا۔ ”میں تمھاری اتھارٹی کو چیلنج نہیں کر رہا لیکن اپنے موجودہ حالات سے بیزار ہو گیا ہوں شاید یہ سب اسی کا ردِعمل ہے۔“

”جن باتوں کو تم اپنی وفاداریوں کے لیے استعمال کر رہے ہو۔ وہ سب تمھارے خلاف جاتی ہیں۔“ اس کی آواز سرد اور سپاٹ تھی۔ ”ضابطوں کے مطابق اپنے دائرہ کار سے تجاوز بغاوت کی تعریف میں آتا ہے اور تمھارے ہر عمل سے اس کی بو آتی ہے۔ تم اپنی طاقت و صلاحیت کا اظہار کر کے خود کو منوانا چاہ رہے ہو جو صرف اور صرف بلیک میلنگ ہے۔ ۔ ۔ اتنے ہی باصلاحیت ہو تو اپنے طور پر زندہ رہنے کی کوشش کیوں نہیں کرتے؟“

”کر ہی رہا تھا۔ ۔ ۔ تمھارے سامنے آنے سے حالات میں تبدیلی کا احساس ہوا تو مصالحت کی خواہش پیدا ہو گئی۔ جس لمحے مایوس ہوا دوبارہ اپنی راہ پر ہو لوں گا۔“

”میرے سوال کا جواب ابھی تک نہیں ملا؟“

”کون سا سوال؟“ میرے ذہن پر رفتہ رفتہ جھلاہٹ طاری ہونے لگی تھی۔

”تم پوائنٹ پر کس وقت پہنچ سکتے ہو؟“ ایک ایک لفظ پر زور دے کر کہا گیا۔

”تمھارے غیر یقینی رویے کو دیکھتے ہوئے میں یہ خطرہ مول نہیں لے سکتا۔“

”پھر سوچ لو۔ یہ خیال رہے کہ تم پوائنٹ سے فرار نہیں ہوئے تھے بلکہ فرار کرائے گئے تھے۔ اسی وقت سے ایک ایک لمحہ تمھاری نگرانی ہوتی رہی ہے۔“ اس کی آواز میرے کانوں میں پگھلے ہوئے سیسے کی طرح اترتی چلی گئی۔

لفظوں سے کھیل کر وہ مجھے جو کچھ جتانا چاہ رہی تھی، وہ فوراً ہی میرے ذہن میں آ گیا تھا۔ اگر وہ سچ بول رہی تھی تو غزالہ کا گھر بھی اس کی نگاہ میں آ چکا تھا۔ میرے انکار کی صورت میں وہ براہِ راست غزالہ پر ہاتھ ڈال سکتی تھی۔

”شام سات بجے۔“ میں اپنی آواز کی کمزوری خود محسوس کر رہا تھا۔

”گڈ۔ تم تنہا اور غیر مسلح آؤ گے۔ میرے آدمی سائے کی طرح تمھارا پیچھا کریں گے۔ تم نے کوئی بھی غلط قدم اٹھانے کی کوشش کی تو نتائج کی ساری ذمے داری تم پر ہو گی۔“

ہ بادامی داڑھی والا ایک سایہ سعد کے بتلاتے ہیں زخمی حالت میں بے ہوش پڑا ہوا ہے۔" اس کی ہرزہ سرائی کے جواب میں میں نے پُرسکون لہجے میں کہہ ہی ڈالا۔

"کیا؟" اس کی آواز سے بے اختیاری اور اشتعال کی کیفیت ہویدا ہونے لگی۔ "تم نے ہاتھ اٹھایا میرے قاصد پر؟"

"تمہارا قاصد ہوٹل کا ایک باوردی سرونٹ بوائے تھا۔ اس کے ساتھ کوئی زیادتی نہیں کی گئی۔"

"سرونٹ بوائے کو استعمال کیا گیا ہوگا۔" دوسری جانب آواز پُرتشویش تھی۔

"یہ مجھے معلوم نہیں۔ میں نے تو اسے یہ دیکھا کہ وہ میرا پیچھا کر رہا ہے اور اسے گھیر لیا۔ اگر وہ واقعی تمہارا آدمی ہے تو اس کی خبر لو۔ ایسا نہ ہو کہ پولیس کیس درج کرے۔"

"اور اب تم نے میرے کسی آدمی پر ہاتھ اٹھایا تو میں برداشت نہیں کروں گی۔"

"میں احتیاط کروں گا لیکن یہ بھی سن لو کہ اسے تعاقب کا سلیقہ نہیں ہے۔ یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے وہ چھپنے کے بجائے نگاہوں میں آ کر مجھے ہراساں کرنا چاہ رہا ہو۔ ایسی صورت میں میرے لیے اس کی ٹھکائی کرنے کے علاوہ کوئی چارہ نہیں رہا تھا۔"

"جو کچھ ہوا، میں اب بھی اسے بھلانے پر آمادہ ہوں۔" اس کی آواز نرم پڑ گئی۔ "آج سات بجے ہر بات کا فیصلہ ہو جائے گا۔" یہ کہہ کر اس نے میرا جواب سنے بغیر سلسلہ منقطع کر دیا۔

میرے وجود میں غبار سا ابھرنے لگا۔ سلسلہ منقطع کر کے غزالہ کا نمبر ملایا تو میرا دل کنپٹیوں میں دھڑک رہا تھا اور آنکھوں کے سامنے تاریک گنجان سائے ناچ رہے تھے۔

ریسیور پر غزالہ کی پُرسکون آواز سن کر میری جان میں جان آئی۔ اس سے عمومی انداز میں خیریت دریافت کر کے میں نے فون بند کر دیا اور تیزی سے باہر کی طرف چل دیا۔

سلطان شاہ نے پوری تفصیل بہت صبر اور سکون کے ساتھ سنی تھی اور میرے خاموش ہونے پر بولا۔ "وہ بہت مکار عورت معلوم ہوتی ہے۔ تمہیں دھمکا کر دوبارہ گھیرنے کے چکر میں ہے۔"

"یہ کس بنا پر کہہ رہے ہو؟"

"میں پوری طرح چوکنا تھا۔ البرٹ کی قیام گاہ سے ہمارا تعاقب نہیں کیا گیا جب ہم گزری روڈ پر سواری کے انتظار میں تھے تو آوارہ کتوں کے سوا دور تک کسی ذی روح کا وجود نہیں تھا، نہ ٹیکسی کے پیچھے کوئی اور ٹیکسی یا رکشا موجود تھا۔ آخر اس ویران سڑک پر تعاقب کیسے جاری رکھا گیا ہوگا۔ اس نے سڑک پر دوڑ تو ہرگز نہ لگائی ہوگی۔ اگر اس کے پاس موٹر سائیکل بھی رہی ہو تو یہ ناممکن ہے کہ وہ ہمارے بھٹکنے کے بعد ڈیڑھ گھنٹے تک اسے ریت، ٹیلوں اور سمندری دلدل میں گھسیٹتا پھرا ہو، اور اس وقت بھی پیچھے کوئی ایسی گاڑی نہیں تھی جس سے ہمارا تعاقب کا شبہ ہو سکے۔" میں نے پُرخیال انداز میں کہا۔ "تمہارے دلائل سے مجھے خاصا سہارا ملا ہے ورنہ مجھے تو غزالہ کی فکر لاحق ہو گئی تھی۔"

"مجھے محسوس ہو رہا ہے کہ وہ تمہیں مارنے کے بجائے زندہ پکڑوانے کے چکر میں ہے۔" سلطان شاہ چند ثانیوں تک سوچنے کے بعد بولا۔ "ہو سکتا ہے کہ اب اس کا اصل نشانہ تمہاری ہی ذات ہو۔"

میں نے کوئی تبصرہ کیے بغیر کار ویران راستوں کی طرف موڑ دی۔

کونے نیز روڈ سے کیماڑی تک میں محتاط ہو کر ڈرائیو کرتا رہا لیکن وہ سائے کہیں نظر نہ آ سکے۔ ان کا مدعا یہی رہا تھا کہ مجھے خوف زدہ کر کے ایسے پوائنٹ پر پہنچنے پر مجبور کر دے جہاں میرے استقبال کے لیے پہلے سے جال تیار ہوتا۔ اور ایک بار مجھے بے دست و پا کر دینے کے بعد وہ اپنے اصل روپ میں سامنے آ جاتی۔

کار غزالہ کے گھر جانے والے راستے پر ڈالتے ہوئے میں دل ہی دل میں تہیہ کر چکا تھا کہ اگر میں ویرا سے وہاں پہنچنے کا وعدہ کر ہی چکا تھا تو مجھے سات بجے لازماً وہاں پہنچنا چاہیے تھا کیونکہ وہ ایک مرد کا وعدہ تھا۔ پھر یہ میرے اختیار میں ہوتا کہ ویرا سے ملاقات کی اس شام کو بھی اس کے لیے یادگار بنا دوں۔ تنظیم سے ایک مرتبہ بر کٹ جانے کے بعد اب دوبارہ ان کی صفوں میں گھسنے کی امید نہ رہی تھی تو کیوں نہ پرانی روش برقرار رکھتے ہوئے انھیں تباہی سے دوچار کیا جاتا۔

"بہت خاموش ہو۔ کیا سوچ رہے ہو؟" سلطان شاہ نے مجھے ٹوکا۔

"ویرا خانم سے ملاقات کا پروگرام طے کر رہا ہوں۔" میں نے خفیف سی مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔

"تو کیا تم جاؤ گے وہاں؟" اس نے پہلو بدل کر مجھے گھورتے ہوئے تیز لہجے میں سوال کیا۔

میں نے سر کو اثبات میں جنبش دی۔ "بس دیکھتے جاؤ کہ آج کیا ہوتا ہے۔ یہ دوسری رات بھی آسانی سے نہ بھلائی جا سکے گی۔"

"یہ ارادہ ہے تو پھر ٹھیک ہے۔" وہ مطمئن ہو کر بولا اور کار میں خاموشی چھا گئی۔

فضا میں بس انجن کا مسلسل اور یکساں شور باقی رہ گیا تھا اور گاڑی تیزی کے ساتھ غزالہ کے گھر سے قریب تر ہوتی جا رہی تھی۔



"آپ ہرگز ادھر کا رخ نہیں کریں گے۔" غزالہ سخت اور فیصلہ کن لہجے میں کہہ رہی تھی۔

"میں اپنے معاملات سے تمہیں بالکل ہی لاتعلق تو نہیں رکھ سکتا لیکن یہ ضرور کہوں گا کہ اس حد تک دخل انداز ہونے کی کوشش نہ کرو۔" میں نے نرم، ناصحانہ لہجے میں کہا۔

"آپ اپنی مرضی سے وہاں نہیں جا رہے۔" وہ براہِ راست میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے قدرے ملامت آمیز لہجے میں بولی۔ "شوگر کوئین یا ویرا لائیڈ نے آپ کو وہاں بلایا ہے، آپ جس انداز میں اسے زک دے کر وہاں سے نکلنے میں کامیاب ہوئے تھے، اس کے بعد یہ توقع نہ رکھیں کہ وہ پھولوں کے ہار لے کر آپ کا استقبال کرے گی۔"

"سمجھدار ہو کر کیسی احمقانہ باتیں کر رہی ہو؟" میں نے چڑچڑے لہجے میں کہا۔ "میں خود بھی اپنے فیصلے کے مضرات سے اچھی طرح آگاہ ہوں لیکن یہ موقع گنوا دیا تو پھر شاید میں اسے ڈھونڈتا ہی رہ جاؤں گا۔ اس کھیل میں ہر موڑ پر نت نئے انکشافات ہو رہے ہیں۔ پہلے سکندر سب سے بڑا نظر آتا تھا۔ پھر اس کا منصب مجھے سونپا گیا تو البرٹ کسی مطلق العنان حاکم کی حیثیت سے سامنے آیا اور اب وہ بھی بے وقعت ہی نکلا۔ اسے کسی کتے کے پلّے کی طرح بے پروائی سے مار ڈالا گیا، میں دیکھنا چاہتا ہوں کہ شوگر کوئین خود کیا بلا ہے اور اس کا اصل کھیل کیا ہے؟"

"اور آپ کا اکیلے جانے کا ارادہ ہے؟" اس نے قدرے کمزور لہجے میں سوال کیا۔

"تمہارا مشورہ ہو تو ایک بینڈ پارٹی بھی ساتھ لے جا سکتا ہوں۔" میں نے گہری سنجیدگی کے ساتھ کہا۔

"پکڑے گئے۔" سلطان شاہ بے ساختہ دخل انداز ہو بیٹھا۔ وہ عموماً میری اور غزالہ کی گفتگو سے لاتعلق رہنے کی کوشش کرتا تھا لیکن اس وقت وہ جس اضطراری انداز میں بولا تھا، اس پر میں حیران رہ گیا تھا۔ اپنی اور غزالہ کی بحث بھول کر میں نے غصیلے انداز میں اسے گھورا لیکن وہ سرے سے میری طرف متوجہ ہی نہیں تھا۔ اس وقت اس کی ساری توجہ غزالہ پر مرکوز تھی جو اس کی آواز سنتے ہی یوں ہمہ تن گوش ہو گئی تھی جیسے وہ کوئی تحیر خیز انکشاف کرنے والا ہو۔

"آخر دل کی بات زبان پر آ ہی گئی۔" وہ اپنی دھن میں غزالہ سے مخاطب ہو کر بکے جا رہا تھا۔ "بینڈ باجا لے کر یہاں آنے کے بجائے وہاں جاؤ گے، اس میں کون سے سرخاب کے پر لگے ہوئے ہیں؟ وہ تو غنڈی ہے غنڈی۔ آزاد علاقے میں ہوتی تو ہم لوگ اسے اتنی احتیاط سے مارتے کہ بدن پر کہیں زخم نہ آتا، پھر ممی بنا کر دوسروں کی عبرت کے لیے کہیں سجا دیتے۔"

"اپنے بچوں کی ممی کو یوں سرِعام سجاتے ہوئے شرم بھی نہ آتی تم کو؟" میں نے چبھتے ہوئے لہجے میں کہا۔

میرے جوابی وار پر وہ بوکھلا گیا۔ سارا جوش پانی کے بلبلے کی طرح بیٹھ گیا۔ چہرے کے تاثرات سے یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے کسی نے گہری نیند میں اس پر ٹھنڈے پانی کی بھری ہوئی بالٹی انڈیل دی ہو۔

"وہ... وہ شاید کچھ گڑبڑ ہو گیا۔" وہ بے بسی کے ساتھ ہکلاتے ہوئے مدافعانہ لہجے میں بولا۔ "ممی نہیں... میرا یہ مطلب ہرگز نہیں تھا، میرے گھر والے تو سفید نسل کی بہو کو دیکھتے ہی مجھے گولی مار دیں گے، میرا مطلب تو وہ تھا... وہی... یعنی وہ جو مُردوں کی بنائی جاتی ہے۔"

"قبر اور سادھی کے علاوہ کوئی اور لفظ میرے علم میں نہیں ہے، تم نے ایجاد کر لیا ہو تو اور بات ہے۔" میں نے اسے چڑانے کے لیے مضحکانہ لہجے میں کہا۔

"صحیح تو کہہ رہا ہے۔" غزالہ زیرِلب مسکراہٹ کے ساتھ بولی۔ "آپ بلاوجہ کیوں بوکھلا رہے ہیں اسے؟"

"تم کہو تو ابھی بینڈ باجا لے آؤں، سواری میں گدھے سے ہاتھی تک، جو جانور پسند ہو اسی پر سج کر آؤں گا۔" میں نے شوخ اور جارحانہ لہجے میں کہا اور وہ وہاں سے اٹھ کر چلی گئی۔ اس وقت میں خود بھی اس کی مداخلت سے جان چھڑانا چاہ رہا تھا کیونکہ اس کے تیور اچھے نہیں تھے۔ وہ ہر قیمت پر مجھے شوگر کوئین کی طرف جانے سے روکنا چاہتی تھی جب کہ میں اس قتالۂ عالم سے مڈبھیڑ کا کوئی موقع ضائع کرنے کے لیے تیار نہیں تھا۔ ایک مرتبہ اس کا سراغ کھو کر دوبارہ اسے تلاش کرنے میں مجھے دانتوں پسینہ آ سکتا تھا کیونکہ بھاری کشت و خون کے بعد تنظیم میں بڑے پیمانے پر تبدیلیوں کا امکان تھا۔ ایسی صورت میں لے دے کر بس ایک لائیڈز کا نج ہی کا نام رہ جاتا تھا۔ جدھر کا رخ کرنے کے بعد زندہ سلامت واپسی مقدر ہی کے طفیل ہو سکتی تھی بلکہ وہ لوگ اپنے رازوں کی حفاظت کے لیے کسی بھی مداخلت کار کو نہایت بے رحمی کے ساتھ ذبح کر دینے پر قادر تھے۔ پچھلے تجربات سے یہی ثابت ہوا تھا کہ ان معاملات میں لائیڈز کا نج کا محلِ وقوع بہت اہم تھا۔ عمارت سے تعلق نہ رکھنے والا شخص ایک بار تو بھولے بھٹکے ادھر سے گزر سکتا تھا لیکن اگر

رُخِ زیبا کو دوسری بار ان اطراف میں بھٹکتے دیکھ کر عمارت کے بے رحم اور سفاک محافظ کسی نہ کسی طرح بازپرس کا آغاز کر دیتے تھے جس کا معقول جواب نہ ملنے پر رُخِ زیبا کو پیوندِ خاک کر ڈالنے کے جملہ امکانات موجود رہتے تھے۔

غزالہ کے چلے جانے کے بعد میں سگریٹ سلگا کر اسی اُدھیڑبُن میں مبتلا تھا کہ سلمٰی مجھے تلاش کرتی ہوئی وہاں آنکلی۔ شاید سلطان شاہ کو نگاہیں پہچاننے میں ملکہ حاصل ہو چلا تھا کیونکہ سلمٰی کی نگاہوں میں اپنائیت سے لبریز شکوہ رچا ہوا تھا جسے محسوس کرتے ہی وہ کمرے سے اتنی پھرتی کے ساتھ نکلا تھا کہ مجھے اس کو روکنے کا موقع بھی نہ مل سکا۔

"یہ سب کیا ہو رہا ہے؟" سلمٰی تخلیہ میسر آتے ہی... سوال کرتے ہوئے میرے برابر والے صوفے پر آبیٹھی۔ لہجہ ایسا تھا جیسے مجھے اپنا محکوم یا فرمانبردار گردانتی ہو۔

"کیا ہو رہا ہے؟" میں نے فضا میں دھوئیں کے مرغولے چھوڑتے ہوئے انجان بن کر جوابی سوال کر ڈالا۔

"جہانگیر بری طرح زخمی ہے... یہ بات تم سے پوشیدہ تو نہ ہوگی؟" اس نے کاٹ دار لہجے میں کہا۔

"زخمی ضرور ہے لیکن بری طرح نہیں۔" میں نے اسی شانِ بے نیازی کے ساتھ کہا۔ "جو کچھ ہو رہا ہے، تم اس سے کسی حد تک باخبر ہو ہی چکی ہو، جو زخمی نقاب پوش رات کی تاریکی میں اپنے زخموں کی ڈریسنگ کرانے تمہاری خوابگاہ میں آیا تھا، اس کے آدمیوں نے اپنے سربراہ کا انتقام لے لیا ہے۔"

"گھر سے تو تم لوگ ایک ساتھ ہی نکلے تھے۔" اس کا استفسار طلب لہجہ اشتباہ آمیز تھا۔

"شاید تم یہ پوچھنا چاہتی ہو کہ جب ہم ساتھ نکلے تھے تو صرف وہی کیوں زخمی ہوا؟ میں کیسے صحیح سلامت لوٹ آیا؟" میں نے اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے چبھتے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔

میرے انداز پر وہ جھلاّ گئی۔ "صرف یہ جاننا چاہتی ہوں کہ تم ساتھ تھے تو تمہیں بھی معلوم ہوگا کہ یہ حادثہ کیسے پیش آیا؟"

فوراً ہی میرے کان کھڑے ہو گئے۔ اپنے زخمی ہونے کے بارے میں جہانگیر نے یقیناً کوئی نہ کوئی کہانی تراشی ہوگی لیکن وہ سلمٰی کو مطمئن نہ کر سکا، اسی وجہ سے وہ اب مجھ سے آبھڑی تھی تاکہ ہم دونوں کی کہانیوں میں تضاد تلاش کر کے اُس کے سر پر سوار ہو سکے۔

"ہم یہاں سے ساتھ ضرور گئے تھے لیکن پھر ہمارے راستے جدا ہو گئے تھے، اتنا معلوم ہے کہ وہ ان ہی لوگوں میں گھر گیا تھا لیکن تفصیل ابھی تک معلوم نہیں ہو سکی۔"

"میں اب سنجیدگی کے ساتھ کچھ سوچنے پر مجبور ہو گئی ہوں۔" وہ چند ثانیوں تک مجھے غصیلی نظروں سے گھورتے رہنے کے بعد تلخ لہجے میں بولی۔

"بلند آواز میں سوچو گی تو میں بھی کوئی مناسب مشورہ دے سکوں گا۔" میں نے مضحکانہ لہجے میں کہا۔

"پہلے میں تم دونوں کو الگ سمجھتی رہی تھی لیکن اب احساس ہو رہا ہے کہ تم دونوں ایک ہی ہو۔" وہ پیر پٹخ کر کھڑی ہو گئی۔

"ایک ہو ہی نہیں سکتے، وہ تمہارا شوہر ہے اور میں محض اس کا ایک دوست۔" یہ کہتے کہتے میں نے اچانک رازدارانہ لہجہ اختیار کر لیا۔ "اس کے سامنے نہ کہہ بیٹھنا، بری طرح بھڑک جائے گا۔"

"میں یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ میرے مصالحانہ رویے کے باوجود وہ ہر بات مجھ سے کیوں چھپاتا ہے؟" وہ ایک گہرا سانس لے کر دوبارہ صوفے پر گرتے ہوئے بولی۔

"یہ خوش فہمی ہے تمہاری، تمہارا رویہ مصالحانہ ہوتا تو اس کی کہانی پر بلاکم وکاست یقین کر لیتیں، اس کے بیان کی تصدیق کے لیے میرے پاس نہ دوڑی آتیں، دو چار بار اسے ڈھیل دو گی تو خود ہی نادم ہو کر راہِ راست پر آجائے گا۔"

"اس کی چمڑی بہت موٹی ہے، وہ اتنی آسانی سے راہِ راست پر نہ آئے گا۔" وہ اکتائے ہوئے انداز میں بولی جیسے اب جہانگیر کا ذکر ہی ختم کر دینا چاہتی ہو پھر قدرے توقف کے بعد بولی۔ "ایک بات اور بھی ہے۔"

"وہ بھی کہہ ڈالو لیکن ذرا فاصلہ برقرار رکھو، غزالہ نے دیکھ لیا تو مجھ سے بدظن ہو جائے گی۔"

اس نے خفت آمیز انداز میں ہنستے ہوئے میرے ہاتھ پر سے ہاتھ ہٹا لیا۔ "کل رات میں بے تابی کے ساتھ تم لوگوں کی واپسی کی منتظر تھی لیکن دودھ پیتے ہی نجانے کیا ہوا کہ بے اختیار نیند آنے لگی اور آخرکار میں گہری نیند سو ہی گئی..."

وہ شاید کچھ اور بھی کہتی لیکن میں نے دیدہ دلیری کے ساتھ اس کی بات کاٹ دی۔ "اب شاید تم یہ کہو گی کہ تمہیں دودھ میں کوئی زہر ملا کر دیا گیا تھا لیکن تمہارے ستارے اچھے تھے کہ تم زندہ بچ گئیں۔"

"یہ... یہ مطلب نہیں تھا میرا۔" میرے جارحانہ لہجے پر وہ چوکڑی بھول گئی۔ "لل... لیکن کچھ گڑبڑ ضرور ہوئی، میں صبح دیر تک مسلسل اور گہری نیند سوتی رہی ہوں۔ جب میری نیند ہمیشہ کچی ہوتی ہے، ذرا سی آہٹ پر بھی آنکھ کھل جاتی ہے پھر میں صبح بیدار ہوئی تو خلافِ معمول میرا سر بھاری تھا اور اب تک وہی حالت ہے۔"

"دودھ کس نے دیا تھا تمہیں؟" میں نے تیز لہجے میں پوچھا۔

"غزالہ نے۔" وہ مشینی انداز میں بول پڑی۔ "لل... لیکن میں اس پر کوئی الزام نہیں لگا رہی، ہو سکتا ہے کہ یہ اتفاق ہی رہا ہو... میں نے تو تمہیں اپنے دل کی بات بتا دی ہے۔"

"گھر میں کوئی مرد ملازم ہوتا تو میں سوچ سکتا تھا کہ وہ تمہیں بے ہوش کر کے کسی من مانی کا ارادہ نہ رکھتا ہو۔ غزالہ کو کیا پڑی تھی کہ کوئی ایسی حرکت کرتی... سر بھاری ہونے کا تعلق پیر سے بھی ہو سکتا ہے، پاؤں بھاری ہوتا ہے تو نجانے کیسی کیسی نت نئی تبدیلیاں جنم لینے لگتی ہیں۔"

"کیا اول فول بک رہے ہو؟" وہ چڑ کر بولی۔ "اتنا میں بھی سمجھتی ہوں۔ جب تک میرے اور جہانگیر کے درمیان مکمل ذہنی ہم آہنگی نہ پیدا ہو جائے، میں بچوں کا روگ نہیں پالوں گی۔"

"اوہ۔" میں نے تحیر آمیز انداز میں ہونٹ سکوڑ کر اس کی طرف دیکھا۔ "تو تم اس حد تک سوچ رہی ہو، میں نے تو یہ بات محض ازراہِ مذاق کہی تھی۔"

"میں بہت سنجیدہ ہوں۔" وہ اچانک ہی مایوس ہو گئی "میں نے ہر طرح خود کو ایک عام بلکہ مثالی بیوی ثابت کرنے کی کوشش کی ہے لیکن جہانگیر مجھ سے ذرا بھی تعاون نہیں کرتا۔ کبھی کبھار تو اس کا منہ نوچ لینے کو دل چاہتا ہے اور تم..." اس نے بے اختیار اپنے سر کو جھٹک کر ایک ٹھنڈا سانس لیا۔ "بھرے شہر میں میں بالکل تنہا ہوں، تم بھی سہارا نہیں دیتے۔"

"میں نے ہمیشہ جہانگیر کو سمجھانے کی کوشش کی ہے..." میں نے انجان بن کر کہنا چاہا لیکن اس نے بُرا سا منہ بنا کر میری بات کاٹ دی۔

"اس کا نام درمیان میں نہ لاؤ۔" وہ لحظہ بھر کے لیے خاموش ہوئی پھر للکارتی ہوئی سرگوشیانہ آواز میں بولی۔ "ذرا سر اٹھا کر میری طرف دیکھو، کیا میں اتنی ہی بری ہوں۔"

میں نے اس کی طرف دیکھا اور دیکھتے ہی بوکھلا گیا، اس کی آنکھوں سے اس کھلی چاہت کا اظہار ہو رہا تھا جس کا عورت خلوت میں بھی بمشکل اقرار کرتی ہے۔

"بری تم نہیں ہو، میں ہی کچھ بدذات ہوں۔" میں نے دروازے کی طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ "مجھے تمہاری محرومی کا پورا پورا احساس ہے لیکن یہ موضوع کسی اور وقت کے لیے اٹھا رکھو، غزالہ کو بھنک بھی مل گئی تو یہی سمجھے گی کہ میں تم سے عشق لڑا رہا ہوں، اس معاملے میں وہ بہت متعصب اور تنگ نظر واقع ہوئی ہے۔"

"اچھا۔" اس کے دل کی گہرائیوں سے ایک ٹھنڈا سانس برآمد ہوا اور وہ صوفے سے اٹھ گئی۔ "کم از کم یہ تو بتا دو کہ ہم کب تک یہاں تمہارے ٹکڑوں پر پلتے رہیں گے؟"

"آج رات یا کل صبح تم اپنے گھر لوٹ جاؤ گی ــــ جہانگیر کو جو خطرہ درپیش تھا، وہ دور ہو چکا ہے۔ اس کا نقاب پوش دشمن کل رات جہنم واصل ہو گیا ہے۔"

"وہ تمہارے ہی ہاتھوں اپنے انجام کو پہنچا ہوگا؟" اس نے پُراشتیاق اور تحیر آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"کیوں؟ کیا جہانگیر اسے نہیں مار سکتا تھا؟"

"وہ کیا مارے گا۔" سلمٰی کا لہجہ تحقیر آمیز ہو گیا۔ "جو مرد اپنی عورت کی حفاظت کے لیے کسی دوست کا سہارا لیتا ہو، اس سے بڑا بزدل روئے زمین پر کہاں ملے گا؟"

"اس کی اتنی تذلیل نہ کرو۔ اب تک تو وہ تمہاری حفاظت کرتا ہی رہا ہے۔"

"تمہارا ہی دل نہ پسیج سکا ورنہ... خیر چھوڑو۔" وہ کہتے کہتے خاموش ہو گئی پھر چند ثانیوں کے بعد بولی۔ "یہی دیکھ لو کہ اب ہم تمہارے یہاں پڑے ہوئے ہیں۔ پہلے کتوں کے حصار میں رہتا رہا، اب تمہیں بیساکھی بنا لیا ہے۔"

اسے ٹالنے کے لیے میں نے اپنی جگہ چھوڑ دی اور ڈرائنگ روم سے نکاسی کے راستے کی طرف بڑھتے ہوئے بولا۔ "ایک میں ہی نہیں، اس کے نجانے کتنے دوست ہوں گے لیکن اس نے یہیں ٹکنا مناسب سمجھا۔ یہ سراسر اعتماد کی بات ہوتی ہے، آخر آدمی ہی آدمی کے کام آتا ہے۔"

اسے ناچار میری تقلید میں ڈرائنگ روم سے باہر آنا پڑ گیا۔

"آتا ہوگا۔" اس نے میرے برابر میں آ کر شانے اچکاتے ہوئے کہا۔ "میرا تجربہ تو مختلف ہی ہے۔"

"اپنی ذات کو تجربہ گاہ بنانے کی کوشش نہ کرو۔" میں نے سختی سے اس کا بازو تھام کر کہا۔ "کوئی غلط تجربہ کسی دن تمہیں بربادی کے راستے پر لے جائے گا جو کچھ ہے، اسی سے سمجھوتا کرنے کی کوشش کرو۔"

اسے وہیں کھڑا چھوڑ کر میں اپنے کمرے کی طرف

ہولیا۔ مجھے خوشی تھی کہ میں نے بے ہوشی اور سر درد کے بارے میں اس کے ذہن سے سارے شبہات زائل کردیے تھے۔

کمرے میں سلطان شاہ ٹانگ پر ٹانگ رکھے بستر پر دراز تھا۔ مجھے دیکھتے ہی سیدھا ہو بیٹھا۔

"وہاں سے کیوں بھاگ آئے؟" میں نے غصیلے لہجے میں کہا۔

"بس چھٹی حس کہہ لو۔" وہ سٹپٹا کر بولا۔" مجھے محسوس ہوا تھا کہ وہاں میری موجودگی ضروری نہیں تھی۔ مسز جہانگیر سے تمہارے مراسم خاصے دیرینہ معلوم ہوتے ہیں۔ شاید وہ کوئی سنگین شکایت لے کر آئی تھی۔"

"نہ صرف سنگین بلکہ رنگین بھی۔" میں نے دل ہی دل میں سوچا پھر اس سے مخاطب ہوگیا۔" آج البرٹ والے مواصلاتی یونٹ پر دھاوا بولنے کے بارے میں کیا رائے ہے تمہاری؟"

"جیوا ہاؤز پر جو کچھ ہوا وہ بہت مناسب اور فائدہ مند تھا لیکن مواصلاتی یونٹ پر مار دھاڑ سے کچھ حاصل نہ ہوسکے گا، تمہارے ذہن میں کوئی خاص مقصد ہو تو اور بات ہے۔"

"ادھر جانے کی دو ہی صورتیں ہیں یا تو جیسے اس نے بلایا ہے، بے چون وچرا چلا جاؤں، دوسری صورت محاذ آرائی کی ہے جو سراسر نقصان دہ ہوگی۔ میری طرف سے بھڑک جانے کے بعد وہ ٹھکانا بند بھی کیا جاسکتا ہے۔ جو شاید اتنا آسان نہ ہو لیکن ناممکن نہیں ہوگا۔"

"اتنا مشکل بھی نظر نہیں آتا، سازوسامان وہاں سے اکھاڑ کر کہیں اور لے جانے میں کچھ وقت ضرور لگے گا۔"

"تم البرٹ کی کبوتر بازی کو فراموش کر رہے ہو۔" میں نے اسے یاد دلایا۔" اس علاقے میں انھوں نے محنت کی ہے، اس کے بعد ہی البرٹ کی کبوتر بازی کی آڑ میں اونچے انٹینا نصب کرسکے ہیں۔ یہ حیلہ بار بار کامیاب نہیں ہوسکتا۔"

"ایک تیسرا راستہ بھی ہے۔" اس نے میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے کہا۔ پھر میرے استفسار پر بات جاری رکھتے ہوئے بولا۔" اس نے تمھیں سات بجے وہاں بلایا ہے، اس کا مطلب ہے کہ اس وقت وہ خود بھی وہاں موجود ہوگی، کیوں نہ اس کی مخبری کردی جائے۔ حساس لاسلکی مواصلاتی سازوسامان کی موجودگی میں رنگے ہاتھوں پکڑی گئی تو چودہ سال سے کم سزا نہ ہوگی۔"

"اوّل تو وہ اتنی احمق نہیں کہ میری طرف سے اپنا پورا اطمینان کیے بغیر وہاں آموجود ہوگی اور اگر وہ پکڑ بھی لی گئی تو کیا ہوگا؟ ابھی تک جو حالات سامنے آئے ہیں، ان میں اس کی برتری سامنے کی بات ہے لیکن وہ تنظیم کی سربرا ثابت نہیں ہوسکی ہے۔"

"آخر تم کرنا کیا چاہ رہے ہو؟" وہ زچ آکر بولا۔

"فی الحال تو بحث کر کے معاملے کے مفید اور مُو نکات کا تجزیہ کرنا چاہ رہا تھا لیکن اب اسی نتیجے پر پہنچا کہ مجھے شوگر کوئین کی توقعات پر پورا اترنا چاہیے۔"

"یعنی تم وہاں تنہا جاؤ گے؟" اس نے حیرت سے سوال کیا۔

"تنہا اور غیر مسلح۔" میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔" مجھے یقین ہوگیا ہے کہ کسی وجہ سے وہ مجھے زندہ رکھنا چاہ رہی ہے۔ زندگی کا یقین ہو تو قید اور آزادی کے امکانات ہر وقت پیدا کیے جاسکتے ہیں لیکن حسبِ معمول تم دور رہ کر صورتحال پر نگاہ رکھو گے اور تمھیں اپنے فیصلوں کا پورا اختیار ہوگا۔"

ایک فیصلہ کر لینے کے بعد میرے ذہن پر سے بوجھ ہٹ گیا اور میں جہانگیر کی طرف چل دیا۔ ان کے کمرے سے دونوں میاں بیوی کے تیز تیز بولنے کی آوازیں سن کر میرے قدم راہداری میں ہی رک گئے اور میں الٹے قدموں واپس لوٹ آیا۔

ٹھیک سات بجے میں نے یونٹ کے پھاٹک پر ہارن بجایا تو فوراً ہی سلاخوں دار پھاٹک کے پیچھے ایک رائفل بردار، کریہہ الصورت اور دیوہیکل مقامی نمودار ہوگیا۔ ایک ثانیے کے لیے اس نے ٹھٹک کر گاڑی کا جائزہ لیا پھر پھاٹک کھولنے کے بجائے ذیلی کھڑکی کا بولٹ گرا کر باہر آگیا۔ اس کی سرد اور ادھ کھلی آنکھوں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ اچھا آدمی نہیں تھا اور ضرورت پیش آنے پر نہایت بے رحمی کے ساتھ انسانی خون کی ہولی بھی کھیل سکتا تھا۔

کھڑکی سے نکل کر میرے قریب پہنچنے تک اس نے اشتباہ آمیز نظروں سے میرا گہرا جائزہ لے ڈالا تھا۔

"کس سے ملنا ہے؟" اس نے سرد لہجے میں سوال کرتے ہوئے مؤدب رہنے کی کوشش کی تھی لیکن پیدائشی کرختگی کو وہ کسی بھی طرح نہ دبا سکا تھا۔

"البرٹ سے، میرا نام ڈینی ہے۔" میں نے پُرسکون لہجے میں کہا۔

اس نے پلٹ کر پھرتی کے ساتھ پھاٹک کھول دیا۔ روش پر کار آگے بڑھاتے ہی بے اختیار داہنی طرف نگاہ اٹھ گئی، جہاں سے زندگی سے بھرپور ایک شوخ قہقہے کی



چہکار سنائی دی تھی۔ ادھر سرسبز لان پر شوگر کوئین کرسیاں ڈالے بوڑھے البرٹ کے ساتھ براجمان تھی اور قریب ہی رکھی ہوئی میز پر مے نوشی کے لوازم نظر آرہے تھے۔

میں کار کا انجن بند کر کے نیچے اترا تو رائفل بردار مقامی میرے سر پر مسلط ہوچکا تھا۔

"غیر مسلح ہو یا کوئی ہتھیار ساتھ لائے ہو؟" میری تلخ اور چبھتی ہوئی نگاہوں کے جواب میں اس نے پوچھا۔

"تلاشی لے لو۔" میں نے دماغ کو ٹھنڈا رکھتے ہوئے کہا۔" پتا نہیں تم کس کس چیز کو ہتھیار سمجھتے ہو۔" میں نے اس کے تیوروں سے بھانپ لیا تھا کہ میرا جواب خواہ کچھ ہی ہوتا، وہ تلاشی لیے بغیر ٹلنے والا نہیں تھا۔

وہ پھرتی کے ساتھ آگے بڑھا اور اس کے ہاتھ ماہرانہ انداز میں میرے شانوں اور بغلوں سے ہوتے ہوئے پورے جسم پر پھیلنے لگے اور آخر وہ سر جھکا کر سیدھا کھڑا ہوگیا۔" لان پر چلے جاؤ، باس ادھر ہی بیٹھا ہوا ہے۔"

"وہاں تو کوئی عورت بھی ہے۔" میں نے دانستہ شوشا چھوڑا تاکہ اس نئے محافظ کی معلومات آزما سکوں۔

"چلے جاؤ ــــ بے بی اجنبیوں سے پروا نہیں کرتی۔" محافظ نے کہا۔

"خاصی بڑی بے بی ہے۔" میں نے معنی خیز لہجے میں آہستہ سے کہا۔

محافظ کا منہ بگڑ گیا۔" فضول بکواس مت کرو۔ یہاں باس کی مرضی کے خلاف ہرزہ سرائی کی سزا بہت سخت ہوتی ہے۔" وہ ترش لہجے میں کسی درندے کی طرح غرایا تھا۔

"جو کچھ تم بھونک رہے ہو کیا اس میں باس کی مرضی شامل ہے؟" میں نے فوری طور پر ایک نئی حکمتِ عملی اختیار کرتے ہوئے سرد لہجے میں سوال کیا۔

ردِعمل بالکل وہی ہوا جس کی مجھے توقع تھی۔ اس کا ہاتھ پھرتی کے ساتھ رائفل پر گیا تھا لیکن میں نے اسے کچھ سمجھنے کا موقع دیے بغیر بجلی کی سی سرعت سے اس کی کنپٹی پر بلوری قوت سے ہاتھ جڑ دیا۔ وہ کسی بدمست شرابی کی طرح لڑکھڑاتا ہوا ہلکے سے دھماکے کے ساتھ پختہ فرش پر گرا تھا۔ اس کے گرتے گرتے میں نے رائفل بھی چھین لی تھی۔ ورنہ فرش پر رائفل گرنے کی آواز دور تک سنی جاسکتی تھی جبکہ لان سے وہاں کا منظر دیکھنا ناممکن تھا۔

محافظ نیچے گر کر بے ہوش ہوچکا تھا۔ میں نے رائفل پام کے گملوں کی اوٹ میں ڈال دی اور پھر سکون کے ساتھ لان کی طرف چل دیا۔ مجھے دیکھ کر ویرا لائیڈ گرم جوشی کے ساتھ کرسی سے اٹھی تھی لیکن البرٹ میری طرف توجہ دیے بغیر اپنے ہاتھ میں وسکی کا گلاس نچاتا رہا۔

"مجھے امید نہیں تھی کہ تم آؤ گے۔" ویرا نے خوش دلی کے ساتھ اُردو میں کہا۔" میں بڈھے کو یہی سمجھا رہی تھی کہ مقامی لوگ بہت ہی ناقابلِ فہم ہوتے ہیں۔ جس بات کی امید رکھو اس پر پورے نہیں اترتے اور اکثر غیر متوقع اقدامات کر گزرتے ہیں۔"

"منہ سنبھالے بیٹھا ہے، معلوم ہوتا ہے کہ آج بھنگن نے ہاتھ تھامنے کے بجائے تھپڑ سے تواضع کی ہے اس کی۔" میں نے بھی اُردو ہی میں کہا اور بے پروائی سے ایک خالی کرسی پر بیٹھ گیا۔ اس وقت لان میں تین ہی کرسیاں پڑی ہوئی تھیں۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے ویرا سارے مسائل اسی خوشگوار ماحول میں کھلے آسمان تلے طے کرنا چاہتی ہے۔

"اجنبی زبان اور کتّے کے پلّے کی ٹیاؤں ٹیاؤں میں بہت زیادہ فرق نہیں ہوتا۔" البرٹ خاص طور پر ہم دونوں میں سے کسی سے مخاطب ہوئے بغیر اپنے گلاس پر نظریں جمائے ہوئے بولا۔

"کاش کہ تم کتّے کے پلّے ہی ہوتے، ساری اجنبی زبانیں تو سمجھ سکتے تھے۔" میں نے زہریلے لہجے میں کہا۔

"میں تم سے بات نہیں کر رہا تھا۔" وہ آنکھیں نکال کر مجھ پر برس پڑا۔

"میں بھی کرسی کے پائے سے کہہ رہا تھا۔ تم سے تو بات کرنا ہی فضول تھی۔ جو آدمی ہوتے ہوئے بھی آدمی نہ بن سکے، وہ بیچارا کتّے کا پلا کیا بنے گا۔" میں نے اس کا مضحکہ اڑاتے ہوئے پُرسکون لہجے میں کہا۔

"بے بی!" وہ داہنے ہاتھ کا گھونسا اپنی ران پر مارتے ہوئے کراہا۔" تم سن رہی ہو کہ یہ کیا کہہ رہا ہے۔ کیا تم اسے لگام نہیں دے سکتیں؟"

"مجھے درمیان میں نہ گھسیٹو ڈارلنگ۔" ویرا اسے پچکارتے ہوئے بولی۔" چھیڑ چھاڑ تم ہی نے شروع کی تھی۔ اب اس کا جواب سننے کی ہمت بھی پیدا کرو۔" یہ کہتے ہوئے وہ مجھ سے پوچھے بغیر تیسرا گلاس بنانے لگی۔

"تمہارا یہی رویّہ ہے تو میں جا رہا ہوں۔" وہ غصیلے لہجے میں یہ کہتے ہوئے ایک جھٹکے کے ساتھ اٹھ گیا۔" تم اس کی حوصلہ افزائی کر رہی ہو۔ میں تمھاری ہر زیادتی سہہ سکتا ہوں لیکن تمہارے پالے ہوئے تیسرے درجے کے لوگ

میرے منہ نہیں آسکتے۔"

"معلوم ہوتا ہے کہ اب تمھاری کوھلے کی ہڈی نے ہلنا بند کر دیا ہے اور دماغ کی چولیں ہلنے لگی ہیں۔" میں نے ہلکا سا قہقہہ مار کر اسے سلگانے کی نیت سے کہا۔ "مجھے تو حیرت ہے کہ تم اب تک زندہ ہو، غیرت مند ہوتے تو کل ہی خودکشی کر لیتے۔"

"تمھارے ستارے اچھے تھے جو اس وقت چھکنے کے لیے زندہ بچ نکلے، نجانے بے بی کو تم سے کیا توقعات ہیں کہ تمھیں مسلنے پر قادر ہونے کے باوجود چھوٹ دے رہی ہے۔" وہ باری باری مجھے اور ویرا کو دیکھتے ہوئے غضب ناک لہجے میں بولا۔ میں پُرسکون انداز میں مسکراتا رہا اور ویرا سر جھکائے انہماک سے میرے گلاس میں برف کے ڈلے ڈالتی رہی۔

"کل جو کچھ ہوا، اس کا مجھے افسوس ہے البرٹ!" میں نے یک بیک سنجیدگی اختیار کرتے ہوئے کہا۔ "ہمیں ایک دوسرے سے کوئی عداوت نہیں ہوتی، بس حالات کبھی کبھار ایک دوسرے کے سامنے لا کھڑا کرتے ہیں۔ آرام سے بیٹھ جاؤ اور ہمارے ساتھ اپنا گلاس خالی کرو، تیسرا شاید میرے لیے تیار ہو رہا ہے۔"

میرے نرم اور مصالحانہ رویّے پر اس نے مجھے یوں آنکھیں پھاڑ کر دیکھا جیسے میرے سر پر سینگ نکل آئے ہوں، پھر مشینی انداز میں دوبارہ اپنی کرسی پر بیٹھتا چلا گیا۔

میرے لب و لہجے کی وہ تبدیلی اس بنا پر نہیں تھی کہ اچانک میرے دل میں اس نام نہاد، بوڑھے باس کے لیے محبت کے چشمے ابل پڑے تھے بلکہ اس کا محرک یہ اندیشہ تھا کہ وہ روٹھ کر واقعی اندر چل پڑا تو پورچ میں بے ہوش پڑے ہوئے محافظ کو دیکھ کر ایک ہنگامہ کھڑا کر دے گا جب کہ ابھی تک وہ دونوں اس مظلوم کو بھولے ہوئے تھے۔

ویرا نے اسکاچ کا گلاس میری طرف بڑھایا تو وہ میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے مسکرا رہی تھی۔ میرے نزدیک اس کی مسکراہٹ کا کوئی سبب نہیں تھا بجز اس کے کہ وہ سرور میں تھی اور یوں میری حوصلہ افزائی کر رہی تھی۔ جواباً میں بھی مسکرانے لگا اور گلاس فضا میں لہرا کر ایک بڑا سا گھونٹ معدے میں اتار لیا۔

"چوکیدار کہاں ہے ڈینی؟" ویرا کے معنی خیز سوال نے اچانک ہی مجھے سرور کی جنت سے نکال کر زمین پر لا پھینکا۔ البرٹ کے ساتھ میرے رویّے میں تبدیلی رونما ہوتے ہی وہ معاملے کی تہ تک پہنچ گئی تھی اور شاید اسی لیے مسکرا رہی تھی کہ میں نے البرٹ کو تو احمق بنا لیا تھا لیکن اسے دھوکا دینے میں کامیاب نہیں ہو سکا تھا۔

"اچانک اس کے گردے میں درد شروع ہو گیا تھا۔ وہیں برآمدے کی سیڑھیوں میں بیٹھا ہو گا۔" میں نے مخلصانہ لہجے میں کہا۔ "ضرورت ہو تو بلا لاؤں اس کو؟"

"کیوں نہ میں آواز دے کر بلا لوں اسے؟" ویرا نے اپنے لبوں کو آتش صفت سیال سے تر کرتے ہوئے اُردو میں کہا۔ یہ غنیمت تھا کہ اس بارے میں ویرا نے گفتگو کی ابتدا ہی اُردو سے کی تھی ورنہ البرٹ ہتھے سے اکھڑ گیا ہوتا۔

"گُردے میں درد کی شدت ہو تو عارضی طور پر سماعت بھی مفلوج ہو کر رہ جاتی ہے۔ میں دیکھ لیتا ہوں اسے۔" میں کرسی سے اٹھ ہی گیا کہ کہیں صورتِ حال اچانک قابو سے باہر نہ ہو جائے۔

"یہ خیال رکھنا کہ اب تمھارے کھاتے میں کسی رعایت کی گنجائش نہیں رہی ہے۔ اگر تم نے اس چوکیدار کو ختم کر دیا ہے تو پھر تمھیں معافی نہیں مل سکے گی۔" اس نے تادیبی لہجے میں کہا۔

میں جاتے جاتے رک گیا۔ "اس نے مجھ پر رائفل تاننے کی کوشش کی تھی اور مجھے اپنی مدافعت میں اس کی کنپٹی پر ہاتھ رسید کرنا پڑ گیا۔ میرا اندازہ ہے کہ وہ صرف بے ہوش ہوا ہو گا۔"

"اور اسلحہ کہاں ہے اس کا؟" ویرا کے چہرے پر سختی آمیز تناؤ آ گیا۔

"وہیں پام کے گملوں کی اوٹ میں موجود ہے، ابھی لے آتا ہوں۔" میں نے مخلصانہ لہجے میں کہا۔

"پہلے کیوں نہیں بتایا کہ اسے بے ہوش کر آئے ہو؟" اس نے تلخ لہجے میں سوال کیا۔

"کسی نے پوچھا ہی نہیں تھا، میرا خیال تھا کہ ہوش میں آنے کے بعد وہ خود شرم کے مارے کسی سے اس واقعے کا ذکر نہیں کرے گا۔" یہ کہتے ہوئے میں تیز تیز قدموں کے ساتھ اس طرف چل دیا جہاں چوکیدار کو بے ہوشی کی حالت میں چھوڑا تھا۔

"سن لیا تم نے۔" جاتے ہوئے میرے کانوں میں ویرا کی آواز آئی۔ اس بار وہ انگریزی میں البرٹ سے مخاطب ہوئی تھی اور اس کا لہجہ حد درجہ زہریلا تھا۔ "تمھارا چوکیدار ضرورت سے زیادہ بودا ثابت ہوا۔ اس نے ڈینی سے الجھنے کی کوشش کی تھی اور اب پورچ میں بے ہوش پڑا ہوا ہے۔ یہ ہیں تمھارے حفاظتی انتظامات۔"

"ارے! تو پھر یہ کہاں چلا؟" البرٹ کی بوکھلائی ہوئی آواز میرے کانوں سے ٹکرائی تھی۔ "اگر چوکیدار کی رائفل اس کے ہاتھ لگ گئی تو یہ مردود یہاں قیامت برپا کر دے گا۔"

"تم بیٹھے رہو گے تو کوئی قیامت برپا نہ ہو گی۔" اس بار بھی ویرا کی آواز زہریلی تھی۔ "اس کی نیت خراب ہوتی تو وہ اسے بے ہوش کرتے ہی اس کی رائفل تانے ہماری طرف آتا۔"

اس کے جواب میں جو کچھ کہا گیا وہ میرے کانوں تک نہ پہنچ سکا لیکن اس اثنا میں پورچ تک پہنچ چکا تھا جہاں قدآور اور جسیم چوکیدار پختہ فرش پر کسی وزنی لاش کی طرح بے حس و حرکت پڑا ہوا تھا۔ میں نے جوتے کی نوک سے اس کی ناک پر ہلکا سا دباؤ ڈالا لیکن اس کے بدن میں کوئی جنبش نہ ہوئی البتہ قریب سے دیکھنے پر اس کے سینے کے زیر و بم زندگی کا سراغ دے رہے تھے۔

اسے چھوڑ کر میں نے پام کے گملوں کی آڑ سے رائفل نکالی اور اسے اپنے کندھے سے لٹکا کر دوبارہ لان کی طرف ہو لیا۔ وہ دونوں اپنی جگہ خاموش بیٹھے پُرتجسس نگاہوں سے میری جانب نگراں تھے اور دھندلکا پھیلنے کے باوجود اس امر پہ میں نے ان کے بشروں پر سکون کی علامات نمودار ہوتے دیکھیں کہ رائفل میرے ہاتھوں کے بجائے کندھے سے جھول رہی تھی۔

میں نے قریب جا کر وہ رائفل اتار کر دونوں ہاتھوں میں سنبھالتے ہوئے ویرا کے قدموں میں رکھ دی۔ "خیال رہے کہ یہ لوڈ ہے، میں نے اسے بالکل نہیں چھیڑا ہے۔" میں نے اس بار دانستہ انگریزی کا سہارا لیا تھا۔

"چھیڑ کر دیکھتے پھر پتا چلتا کہ کیا ہوتا ہے۔" البرٹ زہریلے لہجے میں بولا۔

"ہوتا کچھ بھی نہیں، تمھاری بہت سی ہڈیاں ہلنا شروع ہو جاتیں۔" میں نے تمسخرانہ لہجے میں کہا۔ یہ پھبتی اس پر ایسی چُست بیٹھی کہ اس کا چہرہ چقندر کی طرح سرخ ہو گیا اور اگر ویرا بر وقت دخل اندازی نہ کر بیٹھتی تو شاید وہ براہِ راست مہیب سنسنی گالیوں پر اتر آتا۔

"یہ بتاؤ کہ گارڈ کہاں ہے؟" ویرا نے مجھ سے سوال کیا تھا۔

"گُردے کے درد سے بے ہوش ہو گیا ہے۔ البرٹ تعاون کرے تو اسے وہاں سے اٹھا کر کسی کمرے میں ڈال سکتے ہیں، کوئی نکل آیا تو بلاوجہ ایک تماشا نظر آنے لگے گا۔" میں نے مخلصانہ لہجے میں کہا۔

"کمرے میں؟" ویرا نے حقارت سے کہا۔ "میرا بس چلے تو اسے کسی کوڑا گھر پر پھنکواؤں تاکہ ہوش میں آتے ہی اس کو اپنی سورمائی کا اندازہ ہو سکے۔ پڑا رہنے دو اسے وہیں، یہاں کوئی نہیں آتا۔"

میں نے اطمینان سے کرسی سنبھال لی اور گلاس میں پڑے ہوئے سرخی مائل سیال سے انصاف کرنے لگا۔

"اب تمھارے عزائم کیا ہیں؟" ویرا نے کئی منٹ کے طویل سکوت کے بعد سوال کیا۔

"میرے یہاں پہنچنے کے بعد سے اب تک جو کچھ ہوا ہے، شاید وہ میرے عزائم کا خاصا مناسب پیمانہ ہے۔ اگر تم اب بھی مجھ پر اعتماد نہ کرنا چاہو تو یہ تمھاری بھول ہو گی کیونکہ اب میں کسی بھی قیمت پر کسی نئی آزمائش سے دوچار ہونے کے لیے تیار نہیں ہوں۔ میں نے عمر بھر تنظیم کو اپنے لہو سے سیراب کیا ہے، اس درجے پر قیدیوں جیسا سلوک میری برداشت سے باہر ہے۔"

"پچھلے دنوں جو کچھ ہوتا رہا اس کی روشنی میں بعض اقدامات ضروری تھے۔" وہ میرے چہرے پر نظریں جما کر بولی۔ "اور ہو سکتا ہے کہ ابھی تمھیں ایک آدھ مرحلے سے اور بھی گزرنا پڑے۔"

"یہ زیادتی ہو گی۔" میں نے احتجاج کیا۔ "لے لوٹو کو ہلاک کر کے تم اپنا فیصلہ صادر کر چکی ہو کہ وہ غلطی پر تھا یعنی میری بے گناہی تسلیم کی جا چکی ہے پھر اب ایک یا دس مرحلوں کا کیا جواز رہ جاتا ہے۔"

"اہم ترین ذمے داریاں سونپنے سے پہلے بہت کچھ ضروری ہوتا ہے۔"

"اہم ترین؟ تو کیا ابھی تک میں معمولی درجے پر کام کرتا رہا ہوں؟" میں نے حیرت سے کہا۔

"کل تک میں تمھاری طرف سے مطمئن نہیں ہو سکی تھی۔" وہ میرے سوال کو نظر انداز کر کے مکارانہ لہجے میں بولی۔ "لیکن وہ شاید ایڈی کی موت کا بہانہ تھا... وہ..."

"بس۔" البرٹ اچانک ہاتھ اُٹھا کر غرّایا۔ "میرے سامنے اس نمک حرام کا نام لینے کی ضرورت نہیں، میرے سامنے ایسے مربیانہ انداز میں تمھیں بے بی، بے بی کہتا تھا جیسے خلوصِ دل سے تمھیں اپنی نواسی تصور کرتا ہو، مجھے ذرا بھی شبہ ہو جاتا کہ وہ چوری چھپے تم پر ڈورے ڈال رہا ہے تو میں خود اُسے گولی مار دیتا۔"

"بوڑھے عاشقوں کی آڑ میں ہمیشہ نوجوان ملازم شکار کھیلتے آئے ہیں۔" میں نے ویرا کو خاموش پا کر کہہ ہی ڈالا۔ "تمھاری دردناک کہانی بھی اس کلیے سے مستثنیٰ نہیں ہے۔"

”پتا تو چلے کہ اس بار مجھ سے کیا قصور سرزد ہوا ہے؟“ میں نے اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے سوال کیا۔

”قصور؟“ وہ پُرخیال لہجے میں بولی۔ ”آج تم نے یہاں آکر غزالہ کے حق میں اچھا نہیں کیا۔“

”غزالہ؟“ میں نے تیز لہجے میں دُہرایا۔ ”اس کا ذکر کہاں سے آگیا اس قصے میں۔“

”تھوڑی دیر پہلے تک وہ یہیں مقیم تھی۔“ اس کے الفاظ کسی وزنی ہتھوڑے کی طرح میرے ذہن پر گرے۔ ”جنگ و جدل سے محفوظ یہ شہر کا بہترین ٹھکانا تھا لیکن غلط فہمی کی بنا پر فوری طور پر اسے یہاں سے ہٹا دیا گیا ہے۔“

”ہٹا دیا گیا ہے؟ آخر غلط فہمی کی بنیاد کیا تھی؟“ میں نے احتجاج آمیز لہجے میں سوال کیا۔

”یوں نہیں — شروع سے پوری بات بتانا پڑے گی“ وہ کرسی سے اٹھ کر کمرے میں ٹہلتے ہوئے بولی۔ ”غزالہ کو یہاں منتقل کرتے ہوئے مجھے یہ معلوم نہیں تھا کہ اس کا بھائی یہاں زیرِ علاج ہے اور یہاں تمھاری بھی آمد و رفت رہتی ہے۔ اسے بے ہوشی کی حالت میں اس اسپتال کے ایک ایسے آرام دہ اور دور اُفتادہ کمرے میں رکھا گیا تھا کہ وہ اسپتال کا تصور بھی نہیں کر سکتی تھی۔ یہاں باہر میرا ایک آدمی مسلسل اس کی حفاظت پر مامور تھا۔ اسے خاص طور پر تمھاری طرف سے چوکنا رہنے کا حکم دیا گیا تھا۔ آج جیسے ہی اس نے اسپتال کے احاطے میں تم کو کار سے اترتے دیکھا، فوراً مجھے وائرلیس پر معاملے کی سنگینی سے آگاہ کر دیا پھر اس نے اسپتال کے عملے سے یہ بھی معلوم کر لیا کہ تم کس کمرے میں گئے ہو۔ مجھے پہلا خیال یہی آیا کہ شاید تمھیں غزالہ کی وہاں موجودگی کی بھنک مل گئی ہے اور تم کوئی ڈراما رچا کر اسے نکال لے جانے کی فکر میں ہو۔ میں نے فوراً ہی غزالہ کی وہاں سے منتقلی کا بندوبست کیا اور اکبر کو ہدایت کی کہ میری آمد تک تمھیں ہر قیمت پر الجھا کر رکھا جائے لیکن اب تم کچھ اور ہی کہانی سنا رہے ہو۔ مجھے ذرا بھی اطمینان ہوتا تو میں غزالہ کو ہرگز یہاں سے نہ ہٹاتی۔“

”اب بھی کیا بگڑا ہے — اسے دوبارہ یہاں بلوا سکتی ہو۔“

”میں اتنی احمق نہیں ہوں۔“ وہ منہ بگاڑ کر تلخ لہجے میں بولی۔ ”اس کا ٹھکانا تمھارے علم میں لے آنا میری حکمتِ عملی سے میل نہیں کھاتا۔“

”میں وعدہ کرتا ہوں کہ ادھر کا رُخ بھی نہ کروں گا۔“ میں نے خوشامدانہ لہجے میں کہا۔ ”کم از کم میری غیر موجودگی میں وہ اپنے بھائی کی دیکھ بھال ہی کر لے گی۔“

”گھاس کھا گئے ہو کیا؟“ وہ برہمی کے ساتھ تیز لہجے میں بولی۔ ”اچھی طرح جانتے ہو کہ اس کا برسرِ عام آنا اس کے حق میں کس قدر مہلک ثابت ہوگا۔ تنظیم کو اس کی تلاش ہے۔ اگر ہاتھ نہ آسکی تو وہ اسے ہلاک کرنے سے بھی دریغ نہ کرے گی۔“

”تو کیا اکبر تنظیم کا کارندہ نہیں ہے؟“

”یہ خیال کیوں پیدا ہوا تمھارے ذہن میں؟“ اس نے چبھتے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔

”اس کے اس سے گہرے مراسم تھے، ابھی تمھارے سامنے وہ اس سے ہمدردی جتاتے ہوئے مجھے اس کا قائل کر رہا تھا۔ اس سے پہلے قاسم سے اس کے قریبی تعلقات تھے۔“

اس کے بشرے پر اطمینان عود کر آیا۔ ”ان دونوں کی کوئی اہمیت نہیں تھی۔ اکبر کو تو تنظیم کے وجود کی ہوا بھی نہیں لگ سکی ہے۔ وہ ان دونوں کو میرے جاں نثاروں کے طور پر جانتا تھا۔“

”اور شاید میں بھی اسی صف میں شمار کیا جاؤں گا۔“ میں نے اپنے بائیں پہلو پر ہاتھ رکھ کر سر کو قدرے خم دیتے ہوئے کہا۔

”میرے تصور سے لوگوں کو ہول آنے لگتے ہیں۔“ وہ چہک کر بولی۔ ”عشق جتانا تو دور کی بات ہے، میرے ماتحت آنکھ ملا کر بات تک نہیں کر سکتے۔ ان دونوں کا شمار بھی ایسے ہی ماتحتوں میں ہوتا تھا۔۔۔ اپنی رسائی پر زیادہ گھمنڈ نہ کیا کرو، کسی وقت طبیعت آگیا تو سارے مراسم ایک بھولا ہوا خواب بن کر رہ جائیں گے۔“

”جب تک تم سخاوت نہ دکھاؤ، گزرے ہوئے لمحات خواب ہی بنے رہیں گے۔“ میں نے ایک ٹھنڈا سانس لے کر کہا۔ ”ایسے رشتے اسی لیے کچے ہوتے ہیں کہ کسی کا کسی پر حق نہیں ہوتا۔ سخی کا دل ہوتا ہے کہ چاہے تو دان کرے ورنہ سوالی کو لات مار کر اپنے دروازے سے دور پھینک دے۔ لیکن مجھے تم سے یہ اُمید نہیں ہے۔“

”اس بار تو جو ہوا سو ہوا۔ یہ میری غلط فہمی تھی لیکن میں تمھیں ایک بار پھر متنبہ کیے دیتی ہوں کہ تم نے غزالہ کا کھوج کرنے کی کوشش کی تو اس سے ہاتھ دھو بیٹھو گے۔۔۔“ اس نے میری بات کو نظر انداز کر کے کہنا چاہا لیکن میں دخل انداز ہو کر بیٹھا۔

”اس بات کو بار بار دُہرا کر تلخی میں اضافہ مت کرو۔ اپنے وسائل کے اظہار سے تم پہلے ہی مجھے مرعوب کر چکی ہو۔“

وہ واپسی کے لیے دروازے کی طرف مڑی تو میں اس کے ساتھ ہو لیا۔ ”تم کہاں چلے؟“ اس نے تیوریاں چڑھا کر سوال کیا۔

”تمھارے ساتھ ہی نکل چلوں ورنہ اکبر شرارت کرے گا۔“

”وہ اب کوئی تعرض نہیں کرے گا۔ وہ احکام سے ذرا بھی انحراف نہیں کرتا۔ جب بھی آؤ گے، اسے ملنسار اور اپنا دوست ہی پاؤ گے، تمھارا میرے ساتھ یہاں سے نکلنا مناسب نہ ہوگا۔“

”جاتے جاتے اس سے میرے مریض کی سفارش بھی کرتی جانا۔“ میں نے کہا۔ ”ایسا نہ ہو کہ وہ بل بڑھانے کے چکر میں علاج کو طول ہی دیتا چلا جائے۔“

وہ ہنس پڑی۔ ”میں کہہ دوں گی لیکن یہ اس کی کمزوری ہے۔ ہر مریض کو اس کی حیثیت کے مطابق پوری طرح نچوڑے بغیر یہاں سے ہلنے نہیں دیتا۔“

وہ چلی گئی اور میں دوبارہ کامران کے کمرے میں آبیٹھا۔ حالات کی یہ کیسی ستم ظریفی تھی کہ وہ دونوں بہن بھائی ایک ہی چھت کے نیچے رہنے کے باوجود ایک دوسرے سے نہیں مل سکے تھے۔ مجھے اچھی طرح یاد تھا کہ کامران کے تفصیلی تجزیے کے بعد اکبر نے بتایا تھا کہ ماضی کے حوالے سے اس کے ذہن میں بس ایک ہی نام باقی تھا جو گُڈی تھا اور اگر اس شخصیت کو کامران کے سامنے لایا جاتا تو اس کی یادداشت تیزی کے ساتھ بحال ہو سکتی تھی پھر میں نے کرنل سے یہ معلوم بھی کر لیا تھا کہ بچپن میں کامران غزالہ ہی کو گُڈی کہا کرتا تھا لیکن اس روز کے بعد سے حالات اتنی تیزی کے ساتھ ناخوشگوار ہوتے چلے گئے کہ غزالہ کو کامران سے ملانے کی نوبت ہی نہ آسکی اور اب وہ دونوں ایک دوسرے کی لاعلمی میں یکجا ہو کر ویرا الائیڈ کی ذرا سی غلط فہمی کی بنا پر آپس میں ملے بغیر پھر بچھڑ چکے تھے۔

میں ان ہی حالات میں ڈوبا ہوا تھا کہ چند منٹ بعد سفید کوٹ میں ملبوس، اکبر خود وہاں آپہنچا۔

”معاف کرنا دوست، مجھے معلوم نہیں تھا کہ تم ہم ہی میں سے ہو۔“ وہ آتے ہی معذرت خواہانہ لہجے میں بولا۔ ”تھا اپنی کوتاہیوں پر میں شرمندہ ہوں، تمھارے مریض کو آج ہی وی آئی پی روم میں منتقل کرا دیتا ہوں۔“

میں تلخ انداز میں ہنس دیا۔ ”ارے بھائی، پاگل صرف پاگل ہوتا ہے۔ اس کے لیے فٹ پاتھ اور وی آئی پی روم میں کوئی فرق نہیں ہوتا۔ یہ تو ہوش مندوں کے نخرے ہیں جو زندگی اور بیماری تو درکنار مرنے کے بعد بھی وی آئی پی سوٹ اور چہلم کی فکر میں رہتے ہیں۔“

وہ کھوکھلے انداز میں ہنس کر رہ گیا۔ ”کہتے تو تم ٹھیک ہی ہو، میں نے خود ایک قریب المرگ افسر کو یہ تلقین کرتے سنا تھا کہ اگر وہ مر ہی جائے تو تدفین سے پہلے اس کے ایسے تمام شناساؤں کو ضرور خبر دی جائے جن کے پاس گاڑیاں ہیں تاکہ جنازے کا جلوس شاندار ہو سکے۔“

”اگر اجازت ہو تو اب میں چلا جاؤں؟“ میں نے چبھتے ہوئے لہجے میں کہا۔

”ضرور ضرور — اب اتنا بھی شرمندہ نہ کرو مجھے۔“ وہ بوکھلائے ہوئے لہجے میں بولا اور میں سر ہلاتا ہوا کمرے سے نکلا چلا گیا۔

☼ ☼

گھر پر ایک بند لفافے میں میرے لیے کراچی سے لاہور اور واپسی کا فضائی ٹکٹ موجود تھا جو کوئی نامعلوم آدمی کرنل کے حوالے کر گیا تھا۔ روانگی کے لیے اگلی دوپہر کی نشست محفوظ کرا لی گئی تھی جبکہ واپسی کا کوئی تعین نہیں کیا گیا تھا۔ لائیڈز کا کام میں میرے کام کی نوعیت کی بنا پر واپسی کا اندازہ لگانا مشکل ہی تھا۔

پھر سلطان شاہ سے ملاقات ہوئی جو اپنی مہم سے بے نیل و مرام ہی واپس لوٹا تھا۔ اس نے اپنے آدمیوں کو باری باری مواصلاتی یونٹ کی نگرانی پر مامور کر دیا تھا اور خود سارا دن شہر میں ان ٹھکانوں کی خاک چھانتا پھرا جہاں لاہور سے واپسی پر ویرا الائیڈ کو جاتے دیکھا تھا لیکن کہیں کوئی کامیابی حاصل نہ ہو سکی۔

ان ٹھکانوں پر رہنے والے سب ہی لوگ اپنے پڑوسیوں کی رائے میں غیر مشکوک شرفا تھے جو جائز وسائل سے اپنی روزی کمانے کے قائل تھے بلکہ دو ٹھکانوں پر تو عیالدار گھرانوں کا وجود سامنے آیا اور سلطان شاہ کی عقل چکرا کر رہ گئی کہ ان لوگوں میں ویرا الائیڈ کے گرگوں کو کیوں کر تلاش کر سکے گا۔ اگر اس نے خود ان ٹھکانوں تک ویرا کا پیچھا نہ کیا ہوتا تو شاید یقین بھی نہ کرتا کہ وہ عزت دار، متوسط گھرانے کسی غیر قانونی کھیل میں مصروف ہو سکتے ہیں۔ ان میں کوئی بھی مکان اتنا وسیع نہیں تھا کہ وہاں کسی کو قید کیا جاتا تو پڑوسی بے خبر رہتے۔ بس ایک ٹھکانا وسیع و عریض کوٹھی پر مشتمل تھا جو ویران اور غیر آباد پڑی ہوئی تھی۔ سلطان شاہ نے احاطے کی چار دیواری پھاند کر اس کا چپہ چپہ چھان مارا تھا لیکن غزالہ تو کیا، وہاں کسی بھی ذی روح کا وجود دریافت نہیں کر سکا تھا۔

اس کی کہانی میرے لیے غیر متوقع نہیں تھی لیکن جب

اسے میرے ساتھ پیش آنے والے واقعات کا علم ہوا تو وہ حیران رہ گیا۔ "اس کا تو مطلب یہ ہوا کہ شروع ہی سے سارا کھیل ہماری ناک کے نیچے ہو رہا ہے اور ہم اِدھر اُدھر بھاگے پھر رہے ہیں۔ آخر یہ اکبر ہے کیا بلا کہ سارے ہی منشیات فروشوں سے اس کے گہرے مراسم ہیں؟"

"اکبر نہیں بلکہ یہ ایک مؤثر پلیٹ فارم کا چکر معلوم ہوتا ہے" میں نے کہا۔ "شہر میں انسدادِ منشیات کے لیے ایک اڈکشن کیور سوسائٹی ہے جس کی سرپرستی تنظیم کا مقامی سربراہ کرتا رہا تھا اور اکبر اسی سوسائٹی کے بانی کا داماد ہے۔ یہ لوگ سرکاری پالیسیوں سے باخبر رہنے کے لیے اس سوسائٹی میں گھسے ہوئے ہیں اور اسی کے ساتھ اپنی مجرمانہ سرگرمیوں کے لیے اسے استعمال کرتے رہتے ہیں۔ اکبر سے قربت کا سبب یہ بھی ہو سکتا ہے کہ وہ اپنی علاج گاہ کی آڑ میں منشیات کی بھاری مقدار کھپاتا ہے۔"

"کیا یہ ممکن نہیں کہ اب غزالہ کو سوسائٹی کے دفتر ہی میں منتقل کیا گیا ہو؟" اس نے چونکتے ہوئے کہا۔

"وہ جگہ میری دیکھی بھالی ہے۔" میں نے کہا۔ "وہاں ایک حصے میں سوسائٹی کا بانی چیئرمین اپنی فیملی کے ساتھ مقیم ہے۔ وہاں ایسے کھیلے ہوتے مشکل ہیں۔ میرا خیال ہے کہ اب مجھے چند دنوں کے لیے غزالہ کو بھول ہی جانا چاہیے۔ ویرا اس کے ساتھ بدسلوکی نہیں کرے گی۔"

"پھر کراچی میں میرا کیا مصرف رہ جائے گا؟" اس نے احتجاج کیا۔

"تم اپنے طور پر اسے تلاش کرتے رہو، مل جائے تو اچھا ہے کیونکہ ویرا اس کھیل کو طول دیتی نظر آ رہی ہے۔"

اسی وقت فون کی گھنٹی بجی اور مجھے سلطان شاہ کو نظر انداز کر کے اُدھر متوجہ ہو جانا پڑا۔ دوسری طرف سے رخشی بول رہی تھی۔

"ویرا لائیڈ ان دنوں ساحلی علاقے میں واقع ایک بنگلے میں مقیم ہے۔ سنا ہے کہ وہاں کوئی کبوتر باز سفید فام مقیم ہے۔ چھت پر کبوتروں کے لیے بھانت بھانت کی کئی بلند چھتریاں نصب ہیں، عمارت دور ہی سے پہچانی جا سکتی ہے۔" اس کی آواز ہیجان آمیز تھی جیسے اس نے کوئی اہم بات دریافت کی ہو۔

"تمھاری محنت قابلِ داد ہے لیکن میرے لیے یہ اطلاع نئی نہیں ہے۔" میں نے پُرسکون لہجے میں کہا۔ "وہ عمارت میری دیکھی بھالی ہے۔"

"لیکن تم نے تو مجھے نہیں بتایا تھا کہ ویرا کہاں مقیم ہے۔"



اس کی قدرے تیز آواز ابھری۔

"ضرورت نہیں سمجھی تھی کیونکہ ہمیں ویرا نہیں، غزالہ کی تلاش ہے اور مجھے معلوم تھا کہ غزالہ کو ساحلی علاقے کی اس عمارت میں نہیں رکھا گیا ہے۔ میں تمھیں غیر ضروری الجھن سے دوچار نہیں کرنا چاہتا تھا۔"

"میرا خیال ہے کہ میں نے غزالہ کا سراغ بھی لگا لیا ہے۔" اس کی آواز سن کر یک بیک میرا دورانِ خون تیز ہو گیا۔

"اب شاید پہیلیاں بجھواؤ گی؟" میں نے اضطراری لہجے میں کہا۔

"اکبر کا اسپتال ویرا کا بہت ہی خاص اڈا ہے۔" بتلانے لگی۔ "تم سے بات ہوتے ہی میں نے وہاں کی نگرانی شروع کرا دی تھی۔ پھر تیسرے پہر ویرا خود وہاں پہنچی اور کچھ دیر ٹھہر کر واپس چلی گئی۔ واپسی پر اس کا تعاقب کیا تھا، یوں ساحلی علاقے کی عمارت میری نگاہ میں آ سکی۔ اس کا اکبر کے اسپتال جانا خطرے کی گھنٹی ہے، مجھے یقین ہے کہ غزالہ وہیں رکھی گئی ہے۔"

میں دل ہی دل میں اس بے چاری کے لیے ہمدردی محسوس کیے بغیر نہ رہ سکا۔ "مجھے افسوس ہے رخشی کہ تم پے در پے مار کھاتی چلی گئیں۔ غزالہ وہاں رکھی ضرور گئی تھی لیکن ویرا کی آمد سے پہلے اسے وہاں سے کہیں اور منتقل کرا دیا گیا کیونکہ میں اتفاقاً اُدھر جا نکلا تھا۔ ویرا دراصل مجھ ہی سے بازپرس کرنے آئی تھی کہ میں وہاں کیسے پہنچا۔"

"اوہ! تو اس وقت تم بھی وہیں موجود تھے؟" اس کی آواز تحیر آمیز تھی۔

"یہ بتاؤ کہ اس کے علاوہ اور کیا معلوم کیا ہے تم نے؟"

"میں تو سمجھ رہی تھی کہ میں نے بڑا تیر مارا ہے لیکن میں شاید تمھارے نقشِ پا پر ہی بھٹکتی رہ گئی۔" اس کی آواز میں مایوسی امڈ آئی۔ "پھر اب کیا صورتِ حال ہے؟"

"وہی پہلے جیسا سناٹا۔" میں نے ایک گہرا سانس لیتے ہوئے کہا۔ "کچھ سمجھ میں نہیں آ رہا کہ کیا ہو رہا ہے۔ شاید میں تھک بھی گیا ہوں، دو چار روز کسی پُرفضا مقام پر گزارنے کے بارے میں سوچ رہا ہوں۔" میں نے شہر سے اپنی غیرموجودگی کے جواز کی بنیاد رکھتے ہوئے سست لہجے میں کہا۔ "شاید واپس آ کر کوئی تیر مار سکوں۔"

"مل کر جاؤ گے نا؟" اس کا لہجہ پُرامید تھا۔

"غزالہ کو کھو کر دل بہت اداس ہے رخشی...!" ایسا محسوس ہو رہا ہے جیسے میں خلا میں معلق ہو کر رہ گیا ہوں۔ قسمت نے ساتھ دیا تو ضرور تم سے ملوں گا۔ ویسے ابھی تم کو

محتاط رہنا چاہیے۔"

"میں ہر وقت محتاط رہتی ہوں، تم میری فکر مت کرو۔ اور ہاں، یہ بتا دوں کہ میں غزالہ کے حق پر ڈاکا نہیں ڈالنا چاہتی۔ مجھے تمھاری اور اس کی چاہت کا اچھی طرح اندازہ ہو گیا ہے۔ بس یہ یاد دلانا چاہتی ہوں کہ تم پر کچھ میرا بھی حق ہے۔"

"حق اندھوں اور معذوروں کا ہوتا ہے رخشی۔" میں نے دل ہی دل میں اندھی عورت کی حکایت یاد کرتے ہوئے کہا۔ "تم جوان، حسین اور صحت مند دوشیزہ ہو، ترکش کے ہر تیر سے ایک نئے شکار کو گھائل کر سکتی ہو۔ میں تو غول سے بچھڑا ایک آوارہ پنچھی ہوں جو اڑتے اڑتے تھک کر کہیں گر جائے تو وہیں اپنا نشیمن بنا لیتا ہے یا اڑتے اڑتے بادلوں سے اوپر یخ فضاؤں میں ٹھٹھر کر جان دے دیتا ہے۔"

"تم کیا بک رہے ہو ڈینی؟" فون پر اس کی غصیلی آواز سنائی دی۔ "گھائل پنچھی، نشیمن، ٹھنڈے بادل، یہ ساری خرافات تمھیں زیب نہیں دیتی۔ یہ روگ ان ہی کو پالنے دو جو عملی زندگی سے فرار حاصل کر کے اپنے خیالوں کی دنیا میں دن رات شعر چننے میں مصروف رہتے ہیں۔ مجھ سے ملو یا نہ ملو لیکن ایسی پست باتیں تو نہ سوچو۔"

میں اپنی تمام تر اداسی کے باوجود ہنس پڑا۔ "شاعروں کے حق میں اتنی گستاخ نہ بنو...!"

اس نے فوراً ہی میری بات کاٹ دی۔ "مجھے غلط نہ سمجھو، شاعروں کی میں بہت عزت کرتی ہوں، فیض سے فراز تک بہتوں کی کتابیں میرے پاس رہتی تھیں۔ یہ ان کی بات ہے جو شاعری کو ہی بیچنا، کھانا، پہننا اور اوڑھنا چاہتے ہیں، ایک ایک غزل میں چار شادیاں کرتے ہیں اور ہر رباعی میں ایک اولاد کی تصویر دیکھتے ہیں۔"

"اس موضوع پر پھر کبھی بات ہو گی... اس وقت میں سونا چاہ رہا ہوں۔" میں نے بات ختم کرنے کی نیت سے تھکے ہوئے لہجے میں کہا۔

"یہ یاد رکھنا کہ مل کر نہ گئے تو خوابوں میں ملتی رہوں گی۔" ایک جھنکار کے ساتھ اس نے سلسلہ منقطع کر دیا۔

"کیا شاعری ہو رہی تھی اس کے ساتھ؟" سلطان شاہ نے فوراً ہی شوخ لہجے میں سوال جڑ دیا۔

"بے ہودہ اور زبان دراز عورت ہے۔" میں نے سر جھٹک کر کہا۔ "شعر چننے کی بات لے بیٹھی تھی۔"

"کیا پتے کی بات کہی ہے اس نے۔" وہ بے اختیار پھڑک اٹھا۔ "بعض شاعر تو شعر کہتے ہوئے ایسے بُرے بُرے، دردناک منہ بناتے ہیں جیسے جُڑواں شعروں کی ولادت ہو رہی ہو، میں لاکھ غور کرنے کے باوجود اس کیفیت کو آج تک کوئی نام نہیں دے سکا تھا۔"

"تم کیا جانو یہ شعر و شاعری۔" میں نے اسے گھورتے ہوئے کہا۔

"مڈل پاس، میٹرک فیل ہوں۔" وہ سینہ پھلا کر بولا۔ "انگریزی میں مار کھا جاتا ہوں، مادری زبان کی بات ہو تو مادر پدر ایک کر کے رکھ دیتا ہوں، کبھی آزما کر دیکھ لینا۔"

"لیکن تمھاری مادری زبان تو شاید پشتو ہے۔" میں نے اسے یاد دلایا۔

"ہاں اب تو یہ چکر بھی چل نکلا ہے۔" اس کے لبوں سے کمزور سی آواز نکلی۔ اس کا چہرہ بے رونق ہو گیا اور آنکھیں یوں بجھ گئیں جیسے تصور میں کوئی ناخوشگوار تصویر ابھر آئی ہو۔

پھر اچانک ہی کرنل ہولے ہولے کراہتا ہوا وہاں آ پہنچا۔ "کچھ پتا چلا میری بچی کا؟" اس نے باری باری ہم دونوں کو دیکھتے ہوئے دردناک لہجے میں سوال کیا۔ اس کے ہر سانس کے ساتھ دل کی گہرائیوں سے ہلکی ہلکی آہیں بلند ہو رہی تھیں اور کیوں نہ ہوتیں، کیوں کہ اس بے چارے کی زندگی کا ہر لمحہ زخموں سے چُور چُور تھا۔ بیوی کوکین کی غلام تھی۔ برابر کا جوان بیٹا بڑھاپے کا سہارا بننے کے بجائے دیوانگی کا عذاب سہہ رہا تھا اور غزالہ یوں اغوا کر لی گئی تھی جیسے وہ جیتی جاگتی لڑکی نہیں بلکہ موم کی مورت رہی ہو۔

"وہ جہاں ہے عزت اور آرام سے ہے۔" میں نے کرنل کا شانہ تھپتھپا کر بھاری آواز میں کہا۔ "شاید کل میرے جانے سے پہلے اس سے بات بھی ہو جائے.... آپ فکر نہ کریں، وہ جلد ہی گھر آ جائے گی۔"

"ہائے ۔ میں فکر نہ کروں۔" وہ سینے پر ہاتھ مار کر گلوگیر آواز میں چلا اٹھا۔ "میری بوڑھی ہڈیوں پر یہ داغ بھی آنا تھا۔ میں اس دن سے پہلے ہی کیوں نہ مر گیا۔"

کرنل کا صدمہ اپنی جگہ بالکل جائز تھا لیکن اس کی گفتگو اس وقت مجھے سخت ناگوار گزر رہی تھی پھر بھی میں اسے نظر انداز کرنے کی ہمت نہ کر سکا اور تھوڑا سا وقت برباد کر کے اسے کامران کے تابناک مستقبل میں الجھا دیا۔ وہ کبھی کبھار کامران سے ملتا رہتا تھا، اسے یہ بھی معلوم تھا کہ وہ بتدریج روبہ صحت ہے لیکن جو کچھ میں نے دیکھا تھا، وہ کرنل کے لیے بھی انکشاف سے کم نہیں تھا۔ بیٹے کی صحت یابی کے تذکرے نے اس کے دل کا بوجھ خاصا ہلکا کر دیا۔

میرے ایما پر سلطان شاہ کرنل کے ساتھ مسلسل باتوں میں لگا رہا۔میں جانتا تھا کہ تنہائی میسر آتے ہی کرنل کو پھر ہول اٹھنے لگیں گے اور گھر کی فضا پھر بوجھل ہو جائے گی۔

ان حالات میں ہم سب ہی کی بھوک اڑ گئی تھی لیکن میں بازار سے خور و نوش کا کچھ سامان لے ہی آیا اور تھوڑی بہت جھکا جھکی کے بعد سلطان شاہ شطرنج لے بیٹھا جو کرنل کی پسندیدہ ذہنی عیاشی تھی لیکن میں خود کو اس کھیل سے نابلد ظاہر کر کے ہمیشہ کرنل کی مشقِ ستم سے بچا رہتا تھا مگر اس وقت صورتِ حال مختلف تھی۔

"کہیں نظر پڑی تو میں آپ کو کمپیوٹر چیس لا دوں گا۔" میں نے کرنل کی دلجوئی کی خاطر کہا۔"خالی وقت میں آپ تنہا بھی اپنا دل بہلاتے رہا کریں گے۔"

"یہ کیا ہوتی ہے؟" کرنل نے حیرت سے پوچھا۔نئی ایجادات کے بارے میں وہ بے چارا ہمیشہ ہی لاعلم ثابت ہوتا تھا۔

"اسے ایک آدمی تنہا کھیلتا ہے۔جوابی چالیں کمپیوٹر چلتا ہے اور اسے ہرانا عموماً بہت مشکل ہوتا ہے۔"

"اوہو۔۔۔ ہوں۔" کرنل اشتیاق آمیز انداز میں ہمہ تن گوش ہو گیا۔"بھلا یہ کیسے ممکن ہے، اگر میں بالکل ہی اناڑیوں کی طرح کھیلنا شروع کر دوں تو کمپیوٹر تو باؤلا ہو جائے گا۔"

"اس میں یہی ایک خوبی ہے۔کمپیوٹر میں کھیلنے کے نو درجے ہیں۔اناڑی سے ماہر تک اپنی پسند کا معیار طے کر کے کمپیوٹر سے مقابلہ کر سکتا ہے۔اب شطرنج کے لیے کسی ساتھی کی حاجت نہیں رہی ہے۔"

سلطان شاہ مہرے سجا کر چال چل چکا تھا لہٰذا کرنل بساط کی طرف متوجہ ہوتے ہوئے بولا۔"تنویر میاں! دھیان رکھنا۔وہ آجائے تو لطف آجائے گا، پہاڑ جیسے گھر میں دن بھر پڑے پڑے اکتا جاتا ہوں۔"

وہ دونوں اپنے شغل میں ڈوبے ہوئے تھے اور میں سگریٹیں پھونک پھونک کر اپنی آئندہ حکمتِ عملی طے کر رہا تھا کہ اچانک ہی فون کی گھنٹی نے کسی آسیبی چیخ کی طرح تینوں کو چونکا دیا۔

"ویرا لائیڈ اسپیکنگ۔" ریسیور اٹھاتے ہی میرے کانوں میں شوگر کوٹین کی گنگناتی ہوئی مترنم آواز گونجی۔

"اب کیا چاہتی ہو؟" میں نے تلخ لہجے میں سوال کیا۔

"وعدہ پورا کرنا چاہتی تھی۔مداخلت ناگوار گزری ہو تو سلسلہ منقطع کیے دیتی ہوں۔" اس کی آواز استہزائیہ ہو گئی۔

بے اختیار میرے دل کی دھڑکنیں تیز ہو گئیں۔"میں اپنے لہجے پر شرمندہ ہوں۔"

"صرف پانچ منٹ دے سکوں گی، اس کا باپ موجود ہو تو اس سے بھی بات کرا دینا۔پانچواں منٹ گزرتے ہی لائن کاٹ دوں گی۔"

"اس وقت تمھاری ہر شرط منظور ہے، غزالہ کو ریسیور دو۔"

کرنل بظاہر شطرنج میں منہمک تھا لیکن میری زبان سے غزالہ کا نام سنتے ہی بھڑک کر کھڑا ہو گیا۔اس نے مجھ سے کچھ پوچھنا چاہا لیکن میں اضطراری انداز میں ماؤتھ پیس میں مسلسل ہیلو ہیلو کیے جا رہا تھا۔

"جی۔کیسے ہیں آپ لوگ؟" ریسیور پر غزالہ کی مضمحل آواز سن کر میرا دل تڑپ اٹھا۔

"ہم ٹھیک ہیں۔بس تم اپنی کہانی دہرا ڈالو، ویرا نے صرف پانچ منٹ دیے ہیں۔" میں نے ہکلاتے ہوئے جلدی سے کہا۔

"ویرا بہت نیک اور مہربان عورت ہے، مجھے ابھی تک گھر سے زیادہ آرام مل رہا ہے۔ایک خدمت گار عورت بھی ملی ہوئی ہے لیکن مجھے کچھ معلوم نہیں کہ میں کہاں ہوں۔رات کو سوئی ہوئی تھی کہ اپنے چہرے پر کسی چیز کا دباؤ محسوس کیا پھر مزاحمت کرنے سے پہلے بے ہوش ہو گئی۔ہوش آیا تو ایک شاندار ایئر کنڈیشنڈ کمرے میں ملازمہ کے ساتھ موجود تھی مجھے بس اتنا بتایا گیا کہ میں ویرا لائیڈ کی تحویل میں ہوں اور وہ تم سے کوئی کام لینے تک بے یرغمال بنائے رکھنا چاہتی ہے۔دوپہر کے کھانے کے بعد نجانے کیا ہوا کہ اچانک دو آدمی سفید لبادوں میں چہروں پر سرجنوں جیسی سفید نقابیں اور ٹوپیاں چڑھائے آپہنچے اور انھوں نے میرے بازو میں کوئی دوا انجکٹ کر دی جس کے نتیجے میں میں پھر بے ہوش ہو گئی اور تھوڑی دیر پہلے یہاں آنکھ کھلی ہے وہی ملازمہ میرے ساتھ موجود ہے لیکن میری ہی طرح ہر بات سے لاعلم ہے یا بن رہی ہے۔یہ خواب گاہ بھی بہت آرام دہ ہے۔کسی دیوار میں کھڑکیاں ہیں نہ ایئر کنڈیشنر۔مگر پھر بھی بہت ترو تازہ ہے۔ملحقہ باتھ روم بھی ہے لیکن نکاسی کا دروازہ باہر سے مقفل رہتا ہے۔بظاہر مجھے یہاں کوئی خطرہ نہیں ہے لیکن یہ عورت آپ سے کیا چاہتی ہے؟" وقت کی پابندی کا علم ہونے پر وہ بلا رکے بولتی ہی چلی گئی تھی۔

"سہل کام ہے۔وہی جو تمھیں بتایا تھا۔" میں نے۔۔۔ "میں اس کی انجام دہی پر آمادہ بھی تھا لیکن ویرا نے میری کسی امکانی سرکشی کا توڑ کرنے کے لیے تمھیں اٹھوا لیا۔"

اس۔۔۔ "تو میں ابھی بھی تنظیم کی قیدی نہیں ہوں؟" اس کی آواز تحیر آمیز تھی۔

"اس معاملے میں ویرا کی ذات تنظیم سے الگ ہے۔تنظیم کی قید میں ہوتیں تو اب تک زندگی عذاب ہو گئی ہوتی۔"

"لیکن ویرا نے تو آپ کو بھی میری تلاش پر مامور کیا تھا؟" اس نے سوال کیا۔

"وہ البرٹ کو فریب دینے کے لیے ایک ڈراما تھا۔اصل قصہ وہی تصویر والا ہے۔" میں نے کہا۔"اور میں کل دوپہر اپنے اس مشن پر لاہور روانہ ہو رہا ہوں۔"

پھر میں اسے کامران کے بارے میں بتانے لگا۔اسے یہ جان کر حیرت ہوئی کہ میرے وہاں جانے کی وجہ سے اس کی منتقلی عمل میں آئی تھی۔کامران کی صحت یابی کی رفتار پر اس کی خوشی ایک ایک لفظ سے پھوٹی پڑ رہی تھی پھر جب میں اسے بتا رہا تھا کہ ویرا کی مداخلت کے بعد کامران کے بارے میں اکبر کے رویے میں نمایاں تبدیلی رونما ہوئی ہے تو درمیان میں ہی ویرا نے تین منٹ گزر جانے کا اعلان کیا جس کا مطلب تھا کہ وہ اسی لائن پر لگے ہوئے کسی دوسرے انسٹرومنٹ پر ساری گفتگو سن رہی تھی۔

میں نے اپنی گفتگو ختم کرتے ہوئے ریسیور کرنل کی طرف بڑھا دیا جو فریادی نگاہیں میرے چہرے پر جمائے بے تابی کے ساتھ اپنی باری آنے کا منتظر تھا۔مجھے اندازہ تھا کہ کرنل کا ردِعمل معرکۃ الآرا ہو گا لہٰذا میں اسے ریسیور تھماتے ہی سلطان شاہ کو آنکھ سے اپنے پیچھے آنے کا اشارہ کرتا ہوا باہر نکل گیا۔

فون پر کرنل کی زہرہ گداز دھاڑیں باہر تک سنائی دے رہی تھیں۔

☼ ☼

وہ لاہور کا کوئی عام سفر ہوتا تو مجھے پتا بھی نہ چلتا کہ کب سفر کا آغاز ہوا اور کب اختتام۔لیکن وہ لائیڈز کا ٹچ کا معاملہ تھا اس لیے پرواز کا ایک ایک لمحہ میرے لیے اعصاب شکن ثابت ہو رہا تھا۔مجھے یقین نہیں آرہا تھا کہ مجھے اس قدر آسانی کے ساتھ اس ممنوعہ قلعے میں داخلے کا حق مل جائے گا۔

ویرا کی کہانی لاکھ مربوط اور قرینِ قیاس سہی لیکن میرے لیے یہ مان لینا دشوار ہو رہا تھا کہ ویرا ان لوگوں سے اپنے عزائم پوشیدہ رکھنے میں کامیاب ہو سکی ہو گی۔اپنی ساری ذہانت کے باوجود وہ محض ایک تنہا لڑکی تھی جب کہ دوسری طرف دنیا جہان کے چھٹے ہوئے سازشیوں، قاتلوں اور بدمعاشوں کی ناقابلِ شکست مافیا تھی جو کسی بھی لمحے اس پر اپنا جال پھینک سکتی تھی۔

ہر وہ شخص جو محوِ پرواز طیارے کی راہداری میں میرے قریب سے گزرتا تھا، مجھے موت کا ہرکارہ نظر آتا تھا جسے تنظیم کی طرف سے میری اور ویرا کی سرکوبی پر مامور کیا گیا ہو لیکن لمحہ بہ لمحہ گھٹتے بڑھتے اعصابی تناؤ میں آخر کار طیارہ لاہور ائرپورٹ پر لینڈ کر گیا اور میں طیارے پر کسی بھی ایسے آدمی کی نشاندہی میں کامیاب نہ ہو سکا جسے میں اپنا دشمن سمجھتا۔

میرے ساتھ کوئی سامان نہیں تھا لہٰذا لاؤنج میں رکے بغیر میں عمارت سے باہر نکلتا چلا گیا، پھر پائپوں کی ریلنگ عبور کرتے ہی ٹیکسی ڈرائیوروں اور ان کے پیشہ ور ایجنٹوں نے مجھ پر یلغار کر دی۔میں لاہور پہلی بار نہیں آیا تھا۔ہر بار یہی تماشا ہوتا تھا لیکن اس بار یا تو اس ہجوم کے تیور زیادہ جارحانہ تھے یا میں ضرورت سے زیادہ حساس ہو گیا تھا کہ ان کی کھینچا تانی کے جواب میں اچانک میرے دونوں ہاتھ گردش میں آگئے اور وہ بھیڑ کائی کی طرح دور تک چھٹتی چلی گئی۔

ان میں سے بیشتر نے صورتِ حال کو بے چون و چرا تسلیم کر لیا اور میری کارروائی کا برا مانے بغیر دوسرے مسافروں کو گھیرنے میں مصروف ہو گئے لیکن مونچھوں والے ایک دراز قامت کے تیور بگڑے ہوئے نظر آرہے تھے۔ریلے میں پھنس کر وہ دور تو ہٹ گیا تھا لیکن سڑک کے کنارے کھڑا مجھے کینہ توز نگاہوں سے گھورے جا رہا تھا۔

بیشتر نے مجھے نظر انداز کیا تھا لہٰذا اس اکلوتے خونخوار کو میں نے نظر انداز کرنے کا فیصلہ کر لیا اور غیر ضروری بدمزگی سے بچنے کے لیے سڑک کے متوازی ایک طرف ہو لیا۔راستہ تبدیل کرتے ہوئے میں نے کن انکھیوں سے اس کی طرف دیکھا تو وہ بدستور اپنی جگہ پر کھڑا میری ہی طرف نگراں تھا۔شاید دل ہی دل میں مجھے بزدل اور بھگوڑا تصور کر کے اپنی مردانگی پر ناز کرنے میں مصروف تھا۔

لیکن میں مسافروں کے استقبال کے لیے آنے والوں کی بھیڑ سے آگے نکلا ہی تھا کہ یکایک میری چھٹی حس جاگ اٹھی۔میں تیزی سے پلٹا تو احساس ہوا کہ مجھے تاخیر ہو چکی تھی۔وہ خونخوار حریف مجھے جھکمہ دے کر مکاری کے ساتھ میرے سر پر آپہنچا تھا اور اپنے ہاتھ جیبوں میں اڑسے سرخ سرخ آنکھوں سے مجھے گھور رہا تھا۔

"کیا بات ہے؟" میں نے اسے براہِ راست اپنی طرف متوجہ پا کر ترش لہجے میں سوال کیا۔

"تمھیں میرے ساتھ چلنا ہے بابو!" وہ سرد اور سپاٹ لہجے میں بولا۔انداز فیصلہ کن تھا۔

"میرا میزبان کسی بھی لمحے پہنچنے ہی والا ہوگا۔" میں نے رسٹ واچ پر نگاہ دوڑاتے ہوئے پُرسکون انداز میں کہا لیکن حقیقت یہ ہے کہ اس کے جارحانہ رویے نے مجھے بوکھلا کر رکھ دیا تھا۔

"پھر تو جلدی کرو، وہ آ گیا تو اس سے بھی نمٹنا پڑ جائے گا۔" اس نے سخت لہجے میں کہا۔ "یہ خیال رکھنا کہ میری جیب میں بھرا ہوا پستول موجود ہے، دیر کی تو گولی چل جائے گی۔"

"تم کون ہو اور کیا چاہتے ہو؟" میں نے غراتے ہوئے سوال کیا۔

"آدمی ہوں اور تمھیں لے جانا چاہتا ہوں۔" اس نے ترکی بہ ترکی جواب دیا۔ "اب تیسرا سوال کیا تو کھوپڑی میں ہوادان ہی بنا دوں گا، چلو جلدی کرو۔"

صورت کی طرح وہ سیرت کے حسن سے بھی عاری نظر آ رہا تھا۔ اس کے لب و لہجے میں خون کی بُو رچی ہوئی تھی۔ میں نے سوچا کہ عجلت میں کوئی زک اٹھانے کے بجائے دیکھ ہی لیا جائے کہ وہ کیا چاہتا تھا۔

"چلو۔" میں نے گالی دینے کے انداز میں کہا اور وہ مجھ سے تقریباً پہلو ملا کر سڑک عبور کرتے ہوئے پارکنگ لاٹ میں داخل ہو گیا۔

پارکنگ لاٹ کے ایک نسبتاً ویران گوشے میں نیلی ڈاٹسن کے قریب پہنچ کر وہ رُک گیا جس میں ڈرائیونگ سیٹ پر پہلے سے گٹھیلے جسم والا ایک آدمی بیٹھا سگریٹ کے لمبے لمبے کش لگا رہا تھا۔

"بیٹھو۔" مجھے لانے والے نے میرے پہلو میں ٹھوکا دیتے ہوئے درشت لہجے میں کہا۔ "اگر ہوشیاری دکھانے کی کوشش کی تو جان سے ہاتھ دھو بیٹھو گے۔" یہ کہتے ہوئے اس نے عقبی نشست کا دروازہ کھول دیا تھا۔

میں اندر بیٹھا تو وہ مجھے دھکیلتا ہوا اسی نشست پر آ گیا اور گاڑی انجن بیدار ہوتے ہی آگے ہولی۔ کیبن میں چرس کا کثیف دھواں بھرا ہوا تھا۔

"سگریٹ پینے کی تو اجازت ہے نا؟" میں نے نتھنے سکوڑتے ہوئے سوال کیا۔ "تمھارا ساتھی تو شاید چرس پی رہا ہے۔"

"دم لگا نا ہے تو ابھی آدھی باقی ہے۔" اگلی نشست سے پُرسرور آواز بلند ہوئی۔ "خالص پشاوری ہے، پہلے ہی کش میں ساتویں آسمان پر پہنچا دیتی ہے۔"

"مجھے زمین پر ہی رہنے دو بھائی!" میں نے خوشامدانہ لہجے میں کہا۔ "بلکہ تمھارا ساتھی تو مجھے زمین میں دفن ہی کر دینے پر تُلا ہوا ہے۔

پتا نہیں اسے مجھ سے کیا پرخاش ہے؟"

"ارے یار! وہ تو یوں ہی دھمکا رہا ہے۔" ڈرائیور کے ہوا… پر چرس کے اثرات خاصے مستحکم ہو چلے تھے۔ "تم تو پانچ ہزاری… میرے للا۔ ایسی سواریاں مقدر ہی سے ملتی ہیں۔ تمھیں مار کر تو… دھیلا بھی نہ مل سکے گا۔"

"راجا!" مجھے لانے والا غصیلی آواز میں دہاڑا۔ "زبان بند… اپنی ورنہ گدی سے کھینچ لوں گا۔"

"اب کیا غم ہے میرے چندا!" ڈرائیونگ کرنے والا خو… ہنسی کے ساتھ بولا۔ "اب تو یہ پھنس ہی گیا ہے، ہمارے ہاتھ… بچ کر کہاں جائے گا۔ بس اسے وہاں پھینکنا ہے اور ہمارے… ہزار سیدھے ہیں۔"

ڈرائیو کرنے والے کی چرس نوشی میرے لیے مددگا… ثابت ہو رہی تھی اور معاملہ کسی حد تک میری سمجھ میں آنے لگا… ان دونوں کو شاید براہِ راست مجھ سے کوئی دشمنی نہیں تھی بلکہ وہ کر… کے ٹٹو تھے۔ شاید تنظیم کے کسی ذہین کارندے نے میرا… جال پھیلایا ہوا تھا اور ایئرپورٹ سے مسافروں کو لے جانے… کچھ معتمد ڈرائیوروں کو میری تصاویر فراہم کر دی گئی تھیں تاکہ… بھی لاہور ایئرپورٹ پر اتروں تو دھر لیا جاؤں۔ مجھے پہچان کر… اور پھر کسی مقررہ ٹھکانے تک پہنچانے کا معاوضہ شاید پانچ… روپے مقرر کیا گیا تھا جب ہی چرس نوش نے مجھے پانچ ہزار… خطاب دیا تھا۔

"تم چاہو تو اس وقت پانچ ہزار سے زیادہ بھی کما سکتے…" اس کے حریصانہ لہجے سے میں نے ان کی مالی ترجیحات کا… لگاتے ہوئے کہا۔ "انھیں بھنک بھی نہ مل سکے گی کہ میرا تم سے… ہوا تھا۔"

"کیا مطلب ہے تمھارا؟" مجھے لانے والے نے دخل… کرتے ہوئے سوال کیا۔ میری مالی پیشکش پر اس کے لہجے میں… دلچسپی عود کر آئی تھی۔

"پانچ کی جگہ تم چھ کما سکتے ہو۔" میں نے معنی خیز لہجے…

"مجھے یہیں اتار دو اور ایئرپورٹ کی طرف واپس چلے جاؤ۔"

"ہو سکتا ہے کہ اس کے کسی آدمی نے تمھیں میرے… آتے دیکھ لیا ہو۔" مجھے لانے والے کا ارادہ بے یقینی… گیا تھا اور اب وہ محض مدافعتی پہلوؤں کا جائزہ لینے پر تلا…

"دیکھا کرے۔" میں نے پُراعتماد لہجے میں کہا۔ "ضرور… کہ تم نے مجھے پہچان ہی لیا ہو، ایئرپورٹ پر تم اکیلے تو نہیں… بہتیروں کو میری تصویر فراہم کی گئی ہوگی۔"



وہ مذبذب میں پڑ گیا۔ "تم ٹھیک ہی کہہ رہے ہو۔ وہاں میں اکیلا تو نہیں تھا، کم از کم چار اور ڈرائیور ایسے تھے جنھیں کاکے نے تمھاری تصویر دی ہوئی تھی لیکن تمھارے ہاتھ پیر چلتے ہی سب کی عقلوں پر پردے پڑ گئے، کوئی تمھیں شناخت نہ کر سکا۔ میں چاہوں تو اس نکتے سے فائدہ اٹھا سکتا ہوں۔"

"تو تمھارے چاہنے میں کیا دشواری ہے؟" میں نے سوال کیا۔

"سوچ رہا ہوں، پچھلے کے کاموں میں بہت کچھ دیکھنا پڑتا ہے۔" اس نے بے پروایانہ انداز میں کہا پھر چونکنے کی اداکاری کرتے ہوئے بولا۔ "رقم اسی وقت دو گے؟"

"کچھ دے سکوں گا، باقی کے لیے تمھیں میرے ساتھ چلنا ہوگا۔" میں نے اپنے ذہن میں ایک خاکہ تیار کرتے ہوئے کہا۔

"یہ گھپلا ہے۔" راجا اپنے پھیپھڑوں سے چرس کا بدبودار دھواں اُگلتے ہوئے بولا۔ "سودا ہوگا تو نقد ہوگا ورنہ کاکا پہلوان زندہ باد۔ یہ چلنے چلانے کی باتیں چھوکریوں کے ساتھ چل سکتی ہیں، اپنے ساتھ نہیں۔"

میں نے استفسار طلب نگاہوں سے اس کے ساتھی کی طرف دیکھا اور اس نے راجا کی تائید میں سر ہلا دیا۔

"ویسے یہ کاکا ہے کون؟" چند ثانیوں کے بوجھل سکوت کے بعد میں نے سوال کیا۔

"دادا ہے دادا۔" میرے برابر والے نے یوں سینہ پھلا کر کہا جیسے اپنی ہی تعریف کر رہا ہو۔ "ایرے غیروں کی تو بات ہی کیا، اپنے دو سگے بھائیوں کو مار چکا ہے۔ پہلے گھر والے اس سے ڈرتے تھے، اب سارا شہر کانپتا ہے۔"

"آخر اسے مجھ سے کیا دشمنی ہو گئی ہے؟" میں نے خود کلامی کے انداز میں کہا۔ "میں نے تو اس کا نام بھی آج ہی سنا ہے۔"

"تصویر دیکھ کر محبت ہو گئی ہوگی۔" ڈرائیونگ کرنے والے نے یہ کہتے ہوئے یوں بھونڈے انداز میں قہقہہ لگایا جیسے اس نے کوئی بہترین فقرہ چست کیا ہو۔ "آخر کو ہمیں بھی تو تصویر ہی دی گئی تھی تمھاری۔"

"نشے پانی کا دھندا تو نہیں کرتا؟" میں نے ڈرائیور کو نظرانداز کرتے ہوئے اس کے ساتھی سے سوال کیا۔

"یہ پوچھ بھی نہ بیٹھنا اس سے۔" وہ جلدی سے بولا۔ "ایک ہی گھونسے میں پورا جبڑا اکھاڑ دے گا۔ سب دھندے کرتا ہے، بس اسی ایک کام کو گالی سمجھتا ہے ورنہ آج لاکھوں کا آدمی ہوتا۔"

"یعنی کڑکا ہی ہے وہ بے چارہ بھی اپنی طرح۔" میں نے کاکا کے بارے میں زیادہ سے زیادہ معلومات حاصل کرنے کی غرض سے اشتعال انگیز تبصرہ کیا۔

"سب پتا چل جائے گا سالے کو۔" راجا اپنی دُھن میں گنگنایا۔ "ایک دفعہ کاکا سے سامنا ہو گیا تو ساری چوکڑی بھول جائے گا۔"

"شاید تم برا مان گئے میری بات کا۔" میں نے مصالحانہ لہجہ اختیار کرتے ہوئے کہا۔ "میں نہ اسے جانتا ہوں، نہ پہلے کبھی اس کا نام سُنا ہے۔ اس کا مطلب ہے کہ اس نے کسی اور کے ایما پر میری تلاش کی مہم شروع کرائی ہوئی ہے اور جو شخص معاوضے پر دوسروں کے لیے کام کرنے پر مجبور ہو وہ کوئی سرمایہ دار تو ہو ہی نہیں سکتا۔"

"اپنا مطلب اور مقصد اپنے ہی پاس رکھو۔" راجا کا ساتھی تلخ لہجے میں بولا۔ "اگر اب بکواس جاری رکھی تو تمھیں ہلا کر رکھ دوں گا۔ یہ لاف و گزاف سُننا میرے بس سے باہر ہے۔"

"آج… چھا… بھائی!" میں نے ایک سرد سانس لے کر کہا۔

"اس کی جیبیں تو جھڑوا لو۔" تھوڑی دیر کی خاموشی کے بعد راجا کی زبان میں پھر خارش ہونے لگی۔ "جو کچھ یہ نقد دے رہا تھا اسے اب منافع سمجھ لیں گے، کراچی سے جہاز پر چڑھ کر آیا ہے، دو چار ہزار تو ضرور ہوں گے اس کے پاس۔" پھر وہ گردن گھمائے بغیر مجھ سے مخاطب ہوا تھا۔ "کیوں بے! کتنا مال ہے تیرے کھیسے میں؟"

"اپنا اور میرا ملا کر برابر سے بانٹ لو، فائدہ میرا ہی ہوگا۔" میں نے مضحکانہ لہجے میں کہا۔ "چھ ہزار والی تو بس ایک چال تھی، چل جاتی تو کہیں بھی تمھیں رگڑا دے کر بھاگ نکلتا۔"

"ہوں۔" راجا کا ساتھی گھنی آواز میں غرایا۔ "تو چال چل رہا

تھا تو ہمارے ساتھ ؟" یہ کہتے ہوئے اس نے داہنی کہنی سے میری پسلیوں میں خاصی قوت سے ضرب لگانا چاہی جو میں نے پھرتی کے ساتھ اپنے بازو پر سہہ لی۔

" تلاشی لو اس کی، یہ جھوٹ بول رہا ہے۔" راجا نے تیزی کے ساتھ ایک موڑ کاٹتے ہوئے ہانک لگائی۔

" چھوڑ سالے کنگلے کو۔" اس نے تحقیر آمیز لہجے میں کہا۔" ہم کیوں اسے ہاتھ لگا کر گناہ گار بنیں ؛ ہو سکتا ہے کہ کاکا نے اس سے مال نکلنے کی امید میں ہی پانچ ہزار دینے کا وعدہ کیا ہو، ہم نے دھول دھپا کیا تو وہ اپنا نقصان ہمارے سر منڈھ دے گا۔"

" یہ تو میں اب بھی کر دوں گا۔" میں نے ان دونوں کو تصادم پر اکسانے کی نیت سے اچانک ہی پوری قوت سے قمیص کا گریبان پھاڑ ڈالا۔ انھوں نے آپس کے مشوروں سے خود ہی مجھے ایک راہ سجھائی تھی۔

" تو سب کچھ پھاڑ لے، میں تجھے ہاتھ بھی نہ لگاؤں گا۔" میرے برابر والا تحقیر آمیز لہجے میں بولا۔" کاکے کی نظروں میں ہماری بھی کچھ ساکھ ہے، بلا وجہ ہی تیری تصویر نہیں تھما دی تھی ہمیں۔"

راجا تو چرس کے نشے کی جھونک میں تھا، اسے زیر کرنا یا چکمہ دینا کوئی مشکل کام نہیں تھا لیکن اس کا ساتھی بلا کا عیار اور حاضر دماغ نظر آ رہا تھا۔ میری سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ اسے کیسے مار دی جائے۔ آخر کار میں نے فیصلہ کر لیا کہ اب خود کو حالات کے رحم و کرم پر چھوڑ دیا جائے۔ کاکا پہلوان سے ملنے کے بعد صورتِ حال خود بخود واضح ہو جاتی۔

سفر جاری رہا اور آخر کار مزنگ کی مشہور جنازگاہ سے ذرا پہلے کھلے آسمان تلے بندھے ہوئے گھوڑوں اور بھینسوں کے عین وسط میں گاڑی جا رکی جہاں فضا میں ہلکا سا تعفن رچا ہوا تھا۔ گاڑی روک کر راجا کسلمندانہ انداز میں اپنی نشست پر جما رہا اور اس کے ساتھی نے دھکیوں کے سائے میں مجھے نیچے اتار لیا۔

اس کے حکم پر میں ایک قریبی دروازے میں داخل ہوا اور بدبو کے ایک تیز بھپکے نے میرا دماغ چکرا کر رکھ دیا۔ میں لحظہ بھر کے لیے ٹھٹکا تھا کہ مجھے لانے والے نے پیچھے سے ٹھوکا مارا اور میں پھر بڑھنے لگا۔ وہ غالباً کوئی دیسی فیکٹری تھی جہاں لوہے کے بڑے بڑے دو کڑھاؤ نصب تھے اور ان کے نیچے گیس کے چولھے جل رہے تھے اور اسی طرف سے عجیب ناقابلِ برداشت سا تعفن اٹھ رہا تھا۔ چند قدم چلنے کے بعد میں دوسرے کمرے میں داخل ہوا تو اس کارخانے کی نوعیت سمجھ میں آگئی۔ وہ کوئی صابن فیکٹری تھی جہاں باہر بڑی کڑھائیوں میں مینوں پرانی حلال و مُردہ جانوروں کی چربی پگھلا کر آلائشوں سے الگ کی جا رہی تھی اور اندر اسی چربی کو گھونٹ پھینٹ کر صابن تیار کیا جا رہا تھا۔ شگفتہ چہروں لیکن میلے کپڑوں میں کئی لڑکیاں کام کر رہی تھیں، ان ہی کے ساتھ چند لڑکے بھی تھے لیکن کام کی مشقت نے ان کے چہروں سے رعنائیوں کو یوں نچوڑ لیا تھا کہ عملاً وہ سب ہی زاہد نظر آ رہے تھے جنھیں نہ شگفتہ چہرے والیوں سے رغبت تھی نہ باہر سے آنے والوں سے۔

دو وسیع و عریض کمروں اور ایک دالان سے گزر کر ہم راہداری میں داخل ہوئے جس کے اختتام پر ایک دروازہ نظر آ رہا تھا۔ مجھے لانے والے نے دروازے پر ہلکی سی دستک دی اور چند ثانیوں کے بعد دروازہ کھول کر مجھے اندر دھکیل دیا۔ اندر گھستے ہی خنکی کی ایک خوشگوار لہر نے میرا استقبال کیا اور کمرے کی فضا پورے گھر سے بالکل مختلف اور خاصی حد تک معطر تھی۔ معلوم ہو رہا تھا کہ اس کمرے میں ائیر کنڈیشنر کے ساتھ ولایتی خوشبویات کا استعمال بھی فراخ دلی کے ساتھ ہو رہا تھا۔ کمرے کے لوازمات کچھ ملے جلے سے تھے۔ مکلف اور آرام دہ دہرے بستر کی موجودگی میں وہ کمرا کسی شہزادے کی نشاط گاہ کا سماں پیش کر رہا تھا اور وسیع کمرے کے دوسرے گوشے میں صوفے اور آرام کرسیاں کسی ولایت پلٹ جاگیردار کی بیٹھک کا تصور اجاگر کر رہی تھیں۔ ان ہی صوفوں میں سے ایک پر ایک قوی ہیکل اور خوش پوش شخص براجمان تھا جس کے گرد اس کے تین حاشیہ بردار بیٹھے ہوئے تھے۔ میں نے گھستے ہی اندازہ لگا لیا کہ وہی خوش پوش شخص کاکا پہلوان ہو سکتا تھا۔

" میں بندہ پکڑ لایا ہوں پہلوان جی!" کمرے کی خوشبودار فضا میں مجھے لانے والے کی آواز ابھری۔" بڑی مشکل سے قابو آیا ہے، ہاتھا پائی پر اتر آیا تھا۔"

قوی ہیکل شخص کی بڑی بڑی آنکھیں میرے چہرے پر مرکوز ہوگئیں پھر کمرے میں اس کی بارعب آواز گونجی۔" نام کیا ہے بے؟"

" بلیو بیل۔" میں نے وہ لائیڈ کا دیا ہوا کوڈ دہرا دیا۔ مقصد یہ تھا کہ اگر پہلوان ان لوگوں میں سے ہو تو مجھے پہچان لے لیکن اس کے تو تیور ہی بگڑ گئے۔

" سیدھی طرح نام بتاتا ہے یا ابھی لگواؤں پھینٹا؟" وہ مشتعل لہجے میں غرایا۔

اس کے لب و لہجے نے فوراً ہی ظاہر کر دیا کہ جسمانی لحاظ سے وہ لاکھ توانا سہی لیکن زبان کے معاملے میں سراسر بے بس تھا۔ انگریزی الفاظ کا مفہوم پا لینا اس کے بس سے باہر تھا۔

" میرا نام تنویر ہے پہلوان جی!" میں نے اپنے لانے والے کی تقلید میں اسے مخاطب کرتے ہوئے کہا۔" میری سمجھ میں نہیں آتا کہ یہ لوگ مجھے کیوں پکڑ لائے ہیں؟"

" اور پہلے کیا بتا رہا تھا؟" کاکا پہلوان غصیلے لہجے میں غرایا۔

" وہ اپنا ایک کوڈ تھا۔" میں نے بے پروائی کے ساتھ کہا۔" سوچا تھا کہ تم اپنوں میں سے ہوئے تو فوراً پہچان لو گے۔"

" اسے پانچ ہزار دے دے تاکی!" کاکا پہلوان نے اپنے ایک ساتھی سے مخاطب ہو کر کہا اور اس نے ایک طرف رکھی ہوئی الماری میں سے پچاس کے نئے نوٹوں کی ایک سربمہر گڈی نکال کر مجھے لانے والے کی طرف اچھال دی۔

گڈی لپک کر اس کے چہرے پر خوشی نمودار نہ ہو سکی بلکہ وہ متذبذب انداز میں کاکا کی طرف دیکھتا رہا۔

" گن لے، پورے پانچ ہزار ہیں، ایک بھی کم نہ ہوگا۔" تاکی نے واپس اپنی جگہ سنبھالتے ہوئے کہا۔

" پورے اور ادھورے کی فکر نہیں مجھے۔" وہ جھجکتے ہوئے بولا۔ " برا نہ مانو تو پرانے نوٹ دے دو مجھے۔"

اس کے مطالبے پر کاکا بھڑک اٹھا۔ اس نے مجھے لانے والے کو کئی گندی گالیوں سے نوازتے ہوئے کہا۔" ابے ہمیں جعل ساز سمجھتا ہے حرام کے تخم! یہ سارے اصلی ہیں، تجھ جیسے مردار کو دیسی مال دے کر مرنا تھوڑی ہے ہمیں۔"

وہ شخص بوکھلاہٹ میں فوراً ہی وہاں سے نکلا چلا گیا لیکن میرے لیے ذہنی ورزش کا ایک بہانا ہاتھ آگیا تھا۔ ان دونوں کے مکالموں سے صاف ظاہر ہو گیا تھا کہ کاکا پہلوان شہر میں جعلی کرنسی پھیلانے کے دھندے میں بھی ملوث تھا جب کہ منشیات کے کاروبار سے اس کی لاتعلقی ظاہر ہی ہو چکی تھی پھر آخر اس جعلساز کو مجھ سے کیا سروکار تھا؟

" کیا سوچ رہا ہے، بیٹھ جا اس طرف؟" کاکا نے ایک خالی صوفے کی طرف اشارہ کرتے ہوئے مجھ سے کہا۔" ذرا گلاس ختم کر لوں پھر تیرا ابھی فیصلہ کرتا ہوں۔"

خالی صوفے کی طرف بڑھتے ہوئے میں نے دیکھا کہ کاکا پہلوان اور اس کے تینوں ساتھیوں کے سامنے میز پر گلاس رکھے ہوئے تھے لیکن ان میں کوئی ایسی بے بو شراب تھی جس کی مہک بند کمرے کی فضا میں بھی شناخت کرنا مشکل تھی۔

" تم نے ابھی تک نہیں بتایا کہ مجھ سے تمھاری کیا دشمنی ہے؟" میں نے صوفے پر بیٹھتے ہوئے کہا۔

" تھوڑی دیر میں سب پتا چل جائے گا۔" کاکا کا ایک حواری بولا۔" تیرے اوپر کاکا نے پانچ ہزار بلا وجہ تو نہیں خرچ کیے ہیں۔"

" اپنی چونچ بند رکھو گے تو تمھیں ہیضہ نہیں ہو جائے گا۔"

میں نے تلخ لہجے میں کہا۔ "میں کاکا سے بات کررہا ہوں اس میں تم تینوں میں سے کسی کو دخل انداز ہونے کی ضرورت نہیں ہے۔"

میرے لہجے پر وہ شخص اچھل کر کھڑا ہو گیا۔ اس کا انداز بالکل فلمی سا تھا، بس بڑک کی کسر رہ گئی تھی۔ کھڑے ہوتے ہی اس نے پہلے مجھے غضبناک نگاہوں سے گھورا پھر استفسار طلب نظروں سے کاکا کی طرف دیکھا جیسے میری ہڈیوں کا سُرما بنانے کے لیے اس کی اجازت کا طلبگار ہو لیکن کاکا سمجھ دار آدمی تھا اُس نے اپنے آدمی کو روک دیا۔

"بیٹھ جا بدّو!" وہ ہاتھ ہلا کر بولا۔ "تو آزاد ہے اور یہ تیرا قیدی۔ اس کی منہ زوری سے تیرا کیا جاتا ہے، تھوڑی دیر کا مہمان ہے پھر اس کے سارے نخرے ڈھیلے پڑ جائیں گے۔ ان لوگوں نے سالے کو حلوا کھلانے کے لیے تو نہیں پکڑوایا ہوگا۔"

"جیسی تمھاری مرضی پہلوان۔" بدّو شانے ڈھلکا کر مایوسانہ انداز میں بیٹھ گیا۔ "بعد میں تو جو ہوگی، سو ہوگی لیکن ابھی تو یہ یہاں بیٹھا ہمارے سینوں پر مونگ دل رہا ہے۔ کم از کم بے ہوش ہی کرا دو تو نشہ تو خراب نہیں کر سکے گا ہمارا۔"

"ہوں۔" پہلوان کے حلق سے ایک معنی خیز آواز بلند ہوئی اور وہ ان دونوں کو نیچی آواز میں کچھ سمجھانے لگا۔ چند منٹ تک وہ چاروں مدھم آوازوں میں کچھ بحث کرتے رہے لیکن میں پوری توجہ مرکوز کرنے کے باوجود بے معنی بھنبھناہٹ کے سوا کچھ سننے میں کامیاب نہ ہو سکا۔

میری طرف دیکھ دیکھ کر چند منٹ تک رازدارانہ انداز میں تبادلۂ خیال کرنے کے بعد کاکا کے دو حواریوں نے اپنی جگہ چھوڑ دی۔ ان میں بدّو پیش پیش تھا اور تاکی اپنا سینہ پُھلاتا اس کے عقب میں چلا آرہا تھا۔

اس وقت تک میں بظاہر پُرسکون انداز میں اپنی جگہ پر براجمان بے پروائی کے ساتھ سگریٹ کے کش لے رہا تھا لیکن ان دونوں کو جارحانہ انداز میں پیش قدمی کرتے دیکھ کر میں بھی اپنی جگہ چھوڑ کر کھڑا ہو گیا۔

"پٹھا جی دار معلوم ہوتا ہے۔" بدّو نے مُڑ کر تاکی سے مضحکہ اڑانے والے انداز میں کہا۔ "مقابلہ کیے بغیر ہار نہیں مانے گا۔"

"میرے قریب آئے تو اچھا نہیں ہوگا۔" میں نے غصیلے لہجے میں کہا۔ "مجھ سے ذرا دور ہی رہ کر بات کرو تو بہتر ہے۔"

"ابے بدّمی! ہوش کے ناخن لے۔" کاکا پہلوان اپنی جگہ بیٹھے بیٹھے دہاڑا۔ "زیادہ سیانا بننے کی کوشش کی تو ابھی گولی مار دوں گا، میرے پاس بغیر آواز والا پستول موجود ہے، کسی کو کانوں کان بھی پتا نہ چل سکے گا کہ یہاں کیا ہو رہا ہے۔"



"شوق سے گولی چلاؤ۔" میں نے اسے للکارنے والے انداز میں کہا۔ "جو لگ گئی اس پر پانچ ہزار انعام دوں گا۔"

"گولی خراب نہ کرو کاکا!" اسے اشتعال کے عالم میں دیکھ کر ... نے جلدی سے کہا۔ "یہ بڑا ڈھیٹ اور حرام خور معلوم ہوتا ہے ... ہم گھونسوں سے ہی زیر کریں گے۔"

اس نازک وقت میں میری ہر حسِ معمول سے کہیں زیادہ ... ہو چکی تھی اور مجھے پوری طرح اندازہ ہو گیا تھا کہ وہ لوگ خواہش کے باوجود مجھ پر آتشیں اسلحہ آزمانے کی ہمت نہ کر سکیں گے۔ ... جس کسی نے بھی میری تلاش پر مامور کیا تھا، غالباً ان پر یہ شرط ... کر دی تھی کہ میرا صحیح سلامت زیر ہونا پہلی اور بنیادی شرط تھی ...

"کلائی میں موچ آجائے گی۔" میں نے تاکی کا مضحکہ اڑاتے ہوئے کہا۔ "کاکا رہنے دے تو اسے اسلحہ استعمال کرنے کا مشورہ ... ڈالو ایسا نہ ہو کہ وہ بے چارہ اپنی مردانگی کا ماتم ہی کرتا رہ جائے۔"

بدّو نے جارحانہ انداز میں میری طرف جست لگا دی۔ میں ... ایک طرف سرک کر خود کو اس کی زد سے بچانا چاہا لیکن میرا ردِ عمل اس کے لیے متوقع تھا وہ قدرے ترچھا ہو کر کسی آہنی چٹان کی طرح مجھ سے آٹکرایا لیکن اس کوشش میں اپنا توازن برقرار نہ رکھ سکا اور میں نے اس کی گردن پر داہنی کلائی کی بھرپور ضرب لگا کر اسے خاک چاٹنے پر مجبور کر دیا لیکن وہ کارروائی میرے لیے کسی کامیابی کی بنیاد نہ بن سکی۔ اس کے ڈھیر ہوتے ہی تاکی کسی ... درندے کی طرح اچانک مجھ پر آپڑا۔

وہ تازہ دم اور ہوشیار تھا جب کہ میں اس کی طرف سے غافل تھا۔ وہ کسی جونک کی طرح میرے سینے سے لپٹ گیا اور ... پاؤں اکھاڑنے کے لیے پیچھے کی طرف زور کرنے لگا۔ اس کی ... یلغار سے مجھے اپنے قدم اکھڑتے ہوئے محسوس ہوئے تو میں نے غصے اور اضطرار کے عالم میں اپنے دونوں ہاتھوں میں اس کے بال جکڑ کر اس کے چہرے پر ٹکریں برسانا شروع کر دیں۔

ایک محکوم و مجبور قیدی کا وہ ردِ عمل تاکی کے لیے ناقابلِ یقین تھا۔ دو تین ہی ٹکروں میں اس کے اوسان خطا ہو گئے اور اس کے حلق سے عجیب و غریب، ناقابلِ فہم آوازیں برآمد ہونے لگیں۔ وہ نازک صورتِ حال دیکھ کر بدّو اپنے ساتھی کی مدد کے لیے بے محابا آگے بڑھا اور پھر پیٹ پر پڑنے والی میری وحشیانہ لات کی ضرب سے ٹکراتا ہوا پیچھے اُلٹ گیا۔ اس کے گرتے ہوئے وجود پر میں نے لہولہان تاکی کو دھکیل دیا۔ پیشانی اور چہرے پر پڑنے والی مسلسل ٹکروں کے باعث اس بے چارے کا چہرہ خون میں نہایا ہوا تھا۔

یہ سب کچھ اتنی سُرعت کے ساتھ ہوا کہ ان دونوں کے گرنے تک کاکا کو اندازہ ہی نہ ہو سکا کہ کھیل کیا رُخ اختیار کر رہا تھا لیکن تاکی کے لہولہان چہرے اور اس کی پیشانی سے بہنے والے خون کو دیکھ کر وہ یوں چونکا تھا جیسے اس وقت تک خواب ہی دیکھتا رہا ہو پھر وہ بھی اپنے تیسرے ساتھی کے ساتھ میری طرف لپکا تھا۔ میں نے ہاتھ پیر چلا کر ان دونوں کو خود سے دور رکھنے کی کافی کوشش کی لیکن وہ مار کھانے کی پروا کیے بغیر مجھ سے لپٹ ہی گئے۔

پہلے ان دونوں نے مجھے گرا کر بے بس کرنا چاہا تھا لیکن اپنی کوششوں میں کامیاب ہوئے بغیر میرے ہاتھوں سے خاصے پٹ گئے۔ اسی کے ساتھ کاکا پر جھلاہٹ کا دورہ پڑ گیا اور اس نے پوری قوت سے میری داہنی کنپٹی پر دو ایسے زوردار ہاتھ رسید کیے کہ میری آنکھوں کے سامنے تارے ناچ گئے اور پھر ذہن اندھیروں میں ڈوبتا چلا گیا۔

وہ کیفیت نجانے کتنی دیر برقرار رہی جب دوبارہ ذہن کام کرنے کے قابل ہوا تو مجھے اپنے بدن کو جنبش دینے میں بھی دشواری پیش آرہی تھی چند ثانیوں کے بعد اندازہ ہوا کہ بے ہوشی کے دوران ہی ان لوگوں نے میری آنکھوں پر پٹی باندھ دی تھی۔ اسی کے ساتھ میرے ہاتھ پشت پر بندھے ہوئے تھے اور شاید مجھے فرش پر ہی ڈالا گیا تھا۔ غنیمت یہ تھا فرش ننگا نہیں تھا۔ میں انگلیوں سے قالین کا لمس محسوس کر سکتا تھا۔

میں نے یوں ہی خاموش پڑے پڑے سُن گن لینے کی کوشش کی تاکہ یہ اندازہ لگا سکوں کہ اس وقت میں کہاں قید تھا لیکن کئی منٹ گزرنے کے بعد بھی نہ کوئی آہٹ سنائی دی نہ آواز۔ بس کانوں میں گمبھیر سناٹا ہی گونجتا رہا جس کی بنا پر میں نے اندازہ لگایا کہ اس وقت میں کم از کم اس کمرے میں نہیں تھا جہاں مجھے زیر کیا گیا تھا کیونکہ اس کمرے کی فضا نہ صرف معطر بلکہ ایئر کنڈیشنڈ ہونے کی بنا پر خاصی خنک بھی تھی جبکہ وہاں مجھے ایئر کنڈیشنر کی مشینی گونج نہیں سنائی دے رہی تھی۔

آخرکار مایوس ہو کر میں نے بیٹھنے کی کوشش کی اور اس میں کامیاب بھی ہو گیا۔ "ہے کوئی اس کمرے میں؟" میں نے ہانک لگائی لیکن کمرے کی محدود فضا میں بس میری ہی آواز گونج کر رہ گئی۔ معلوم ہوتا تھا کہ اس کمرے میں زیادہ ساز و سامان بھی نہیں تھا ورنہ آواز کی گونج نہ سنائی دیتی۔

مجھے شدت کے ساتھ تمباکو نوشی کی خواہش ہوئی لیکن دونوں ہاتھ پشت پر بندھے ہوئے ہونے کے باعث میں اپنی اس خواہش کو عملی جامہ نہ پہنا سکا۔

سنجلنے اچانک ہی کیا چکر چل پڑا تھا، وہ کون لوگ تھے جنھوں نے مجھے پکڑوانے کے لیے کاکا پہلوان کی خدمات معاوضے پر حاصل کی تھیں؟ مجھے احساس ہوا کہ ان لوگوں سے چھیڑ چھاڑ کر کے میں نے غلطی کی تھی، اگر میں مصلحت سے کام لیتا تو شاید یوں بے دست و پا ہوئے بغیر باتوں باتوں میں ان سے بہت کچھ معلوم کر سکتا تھا اور اسی کی روشنی میں اپنی آئندہ حکمتِ عملی بھی طے کر سکتا تھا لیکن اب تیر کمان سے نکل چکا تھا اور تن بہ تقدیر ہو کر آنے والے حالات کا انتظار کرنے کے سوا کوئی چارہ نہیں تھا۔

خاصا وقت گزرنے کے بعد دروازہ کھلنے کی آواز سن کر میں چوکنا ہو گیا۔

"خوب، تو ہوش آگیا تم کو؟" میرے کانوں میں کاکا کی زہریلی آواز آئی۔

"بے ہوش ہی رہتا تو بہتر تھا۔ کم از کم سگریٹ نوشی کا خیال تو نہ ستاتا۔" میں نے بھرائی ہوئی آواز میں کہا۔

"لے چلو اسے۔ میری گاڑی میں بٹھاؤ۔" کاکا نے کسی سے مخاطب ہو کر تحکمانہ لہجے میں کہا۔

"منہ میں کپڑا ٹھونس دوں؟ کہیں راستے میں شور نہ مچانے لگے۔" آواز کی بنا پر میں نے اسے شناخت کر لیا وہ میرے ہاتھوں پٹنے والا تاکی ہی تھا۔

"یہ سب کرنے کی ضرورت نہیں۔" میں کاکا کے جواب دینے سے پہلے جلدی سے بول پڑا۔ "میں وعدہ کرتا ہوں کہ بے چون و چرا تمھاری ہدایات پر عمل کروں گا۔ چاہو تو میرے پیر بھی باندھ سکتے ہو لیکن آنکھوں پر سے پٹی کھول دو، مجھے بڑی وحشت ہو رہی ہے۔"

"پٹی نہیں اتر سکتی۔" کاکا کی فیصلہ کن آواز سنائی دی۔ "یہ تو معاہدے کی ایک شرط ہے۔"

"تم کن لوگوں کے لیے کام کررہے ہو؟"

"یہی بتانا ہوتا تو پٹی باندھنے کی کیا ضرورت تھی؟" یہ کہتے ہوئے تاکی نے قریب آکر میرا بازو تھام لیا اور میں فرش سے اُٹھ کھڑا ہوا۔

اس کی رہنمائی میں راستہ طے کرتا ہوا میں شاید کھلی فضائی میں جا پہنچا اور پھر مجھے ایک کار کی عقبی نشست پر بٹھا دیا گیا۔ مجھے کچھ احساس ہو رہا تھا کہ اس وقت رات کا گہرا اندھیرا پھیلا ہوا تھا ورنہ شاید وہ لوگ میری آنکھوں پر پٹی کس کر مجھے یوں سرِ عام کار میں لے جانے کا خطرہ ہرگز مول نہ لیتے۔

چند ثانیوں بعد کار کا انجن بیدار ہوا تو تاکی عقبی نشست پر میرے برابر میں موجود تھا۔ کار چلتے ہی اس نے مجھے نشست پر اس طرح بیٹھنے کی ہدایت کی تھی کہ اوّل تو باہر سے میرا تفصیلی جائزہ نہ لیا جا سکے اور کسی کی نگاہ پڑ بھی جائے تو یہی سمجھے کہ کسی مریض




www.paksociety.com

